| 5 | قَامَ۔۔۔هُمْ صَائِمُوْنَ | قَامَ الَّذِيْنَ هُمْ صَائِمُوْنَ | جو کھڑے ہیں وہ روزہ دار ہیں۔ |
|---|---|---|---|
| 6 | ۔۔۔يَأْتِيْنَ مُعَلِّمَاتٌ | اَللَّوَاتِيْ يَأْتِيْنَ مُعَلِّمَاتٌ | جو آئی ہیں وہ استانیاں ہیں۔ |
| 7 | جَاءَ۔۔۔حَفِظَا الْقُرْآنَ | جَاءَ الَّذَانِ حَفِظَا الْقُرْآنَ | وہ دو افراد آئے جنہوں نے قرآن حفظ کیا ہے۔ |

**ب: اسم موصول یا صلہ میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | نَصَرْتُ الَّذِيْنَ فَقِيْرُوْنَ | نَصَرْتُ الَّذِيْنَ هُمْ فَقِيْرُوْنَ (میں نے ایسے لوگوں کی مدد کی جو فقیر ہیں) | صلہ میں موصول کے مطابق ضمیر ہونا ضروری ہے اس لیے صدر صلہ میں "ھم" ضمیر لائے۔ |
| 2 | اَللَّذَانِ قَامَ حَافِظَانِ | اَللَّذَانِ قَامَا حَافِظَانِ (جو دو کھڑے ہوئے وہ حافظ ہیں۔) | صلہ میں موصول کے مطابق ضمیر کا ہونا ضروری ہے اس لیے "قاما" تثنیہ کا صیغہ لائے۔ |
| 3 | جَاءَ الَّذِيْ اَبُوْهَا عَالِمٌ | جَاءَ الَّذِيْ اَبُوْهُ عَالِمٌ (وہ آیا جس کا والد عالم ہے۔) | صلہ میں موصول کے مطابق ضمیر کا ہونا ضروری ہے اس لیے "ہ" ضمیر لائے جو "الذی" کے مطابق ہے۔ |
| 4 | نَجَحَتِ الَّتِيْ سَعٰى | نَجَحَتِ الَّتِيْ سَعَتْ (جس نے سعی کی وہ کامیاب ہوئی) | صلہ میں موصول کے مطابق ضمیر کا ہونا ضروری ہے اس لیے "سعت" مؤنث کا صیغہ لائے جس میں "ھی" ضمیر مستتر صلہ کی طرف لوٹ رہی ہے۔ |
| 5 | صَامَتِ اللَّوَاتِيْ مُتَعَلِّمَاتٌ | صَامَتِ اللَّوَاتِيْ هُنَّ مُتَعَلِّمَاتٌ (جنہوں نے روزہ رکھا وہ طلباء ہیں) | صلہ میں موصول کے مطابق ضمیر کا ہونا ضروری ہے اس لیے "ھن" ضمیر صدر صلہ کے طور پر لائے۔ |
| 6 | اَلْبِنْتَانِ اللَّذَانِ ذَهَبَتَا اُخْتَايَ | اَلْبِنْتَانِ اللَّتَانِ ذَهَبَتَا اُخْتَايَ (جو دو لڑکیاں گئی ہیں وہ میری بہنیں ہیں) | صلہ میں موصول کے مطابق ضمیر کا ہونا ضروری ہے اس لیے "اللتان" تثنیہ مؤنث "کا صیغہ لائے۔ |
| 7 | اَكْرَمْتُ الَّذِيْ جَاءَ غُلَامٌ | اَكْرَمْتُ الَّذِيْ جَاءَ غُلَاماً (میں نے جس غلام کی عزت کی وہ آیا) | "غلام" جاء فعل کا مفعول بن رہا ہے جبکہ "جاء" میں موجود "ھو" ضمیر "الذی" کی طرف لوٹ رہی ہے۔ |

# الدرس السابع عشر: اسمائے استفہام کا بیان

**تمرین نمبر 2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

- جس حرف سے سوال کیا جائے اسے اسم استفہام کہتے ہیں۔ **جواب:** جس اسم سے سوال کیا جائے۔۔۔
- جو لفظ دو جملوں پر داخل ہو اسے اسم شرط کہتے ہیں۔ **جواب:** جو اسم دو جملوں۔۔۔

**تمرین نمبر 3: درج ذیل جملوں میں اسمائے استفھام کا اعراب بیان کیجیے۔**

| نمبر | مثال | ترجمہ | جواب |
|---|---|---|---|
| 1 | مَاذَا قُلْتَ؟ | تم نے کیا کہا؟ | محلّا منصوب۔ |
| 2 | اَيْنَ قَلَمِي؟ | میرا قلم کہاں ہے؟ | محلّا مرفوع۔ |
| 3 | اَيَّانَ يَوْمُ السَّاعَةِ؟ | قیامت کا دن کب آئے گا؟ | محلّا مرفوع۔ |
| 4 | مَتٰى جَاءَ خَالِدٌ؟ | خالد کب آئے گا؟ | محلّا منصوب۔ |

| 5 | كَيْفَ الْمَرِيْضُ؟ | مریض کیسا ہے؟ | محلاّ مرفوع۔ |
|---|---|---|---|
| 6 | اَیّ وَلَدٍ فَازَ فِی الْاِمْتِحَان؟ | کونسا بچہ امتحان میں کامیاب ہوا ہے۔ | محلاّ منصوب۔ |
| 7 | کَمْ عَالِمًا زُرْتَ؟ | تم نے کتنے عالموں کی زیارت کی ہے؟ | محلاّ منصوب۔ |
| 8 | مَنْ ضَرَبْتَهٗ بِالْعَصیٰ؟ | تم نے لاٹھی کے ساتھ کسے مارا ہے؟ | محلاّ مرفوع۔ |
| 9 | اَیْنَ تَذْهَبُ مَاشِیًا؟ | تم پیدل کہاں جارہے ہو؟ | محلاّ منصوب۔ |
| 10 | قَدَمَ اَیَّةِ اِبْنَةٍ زَلَّتْ؟ | کونسی بیٹی کا پاؤں پھسلا ہے؟ | محلاّ مجرور۔ |
| 11 | اَنیّٰ غَابَ التِّلْمِیْذُ؟ | طالب علم کہاں غائب ہے؟ | محلاّ منصوب۔ |
| 12 | مَنْ ذَهَبَ اِلَی الْمَدِیْنَةِ؟ | مدینے کون جارہا ہے؟ | محلاّ منصوب۔ |

☆☆☆☆☆

# الدرس الثامن عشر: اسمائے شرط کا بیان

## تمرین(2):غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

- جو لفظ دو جملوں پر داخل ہو اسے اسم شرط کہتے ہیں۔ **جواب**: جو اسم دو جملوں پر داخل ہو کر یہ ظاہر کرے کہ پہلا جملہ دوسرے کا سبب ہے اسے اسم شرط کہتے ہیں۔
- تمام اسمائے شرط شرط و جزاء کو جزم دیتے ہیں۔ **جواب**: اذا اور کیفما کا جزم دینا شاذ ہے۔
- من، لو، اذا، ان وغیرہ اسمائے شرط ہیں۔ **جواب**: اِنْ اور لَو حروف شرط ہیں جبکہ من اور اذا اسمائے شرط ہیں۔

## تمرین(3):الف: درج ذیل جملوں میں اسمائے شرط کا اعراب بیان کیجیے۔

| نمبر | مثال | ترجمہ | جواب |
|---|---|---|---|
| 1 | اِذَا مَا تَجْتَهِدْ تَفُزْ | جب تو کوشش کرے گا کامیاب ہو جائے گا۔ | محلاّ منصوب۔ |
| 2 | اَیْنَمَا تَذْهَبْ اَذْهَبْ | جہاں تو جائے گا میں بھی جاؤں گا۔ | محلاّ منصوب۔ |
| 3 | مَا تَصْنَعْ اَصْنَعْ | جو تو کرے گا میں بھی کروں گا۔ | محلاّ مرفوع۔ |
| 4 | حَیْثُمَا تَقْعُدْ اَقْعُدْ | جہاں تو بیٹھے گا میں بھی بیٹھوں گا۔ | محلاّ منصوب۔ |
| 5 | مَنْ نَصَرَ نُصِرَ | جو مدد کرے اس کی مدد کی جاتی ہے۔ | محلاّ مرفوع۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| 6 | مَهْمَاتَأْتِنِی آتِکَ | جب بھی تو میرے پاس آئے گا میں تیرے پاس آؤنگا۔ | محلاّمرفوع۔ |
| 7 | مَنْ یُکْرِمْ یُکْرَمْ | جو عزت کرتا ہے اس کی عزت کی جاتی ہے۔ | محلاّمرفوع۔ |
| 8 | مَتٰی تَصُمْ اَصُمْ | جب تو روزہ رکھے گا میں بھی رکھوں گا۔ | محلاّمرفوع۔ |
| 9 | اَیَّ عِلْمٍ تَحْصُلْ اَحْصُلْ | جو علم تو حاصل کرے گا میں بھی حاصل کروں گا۔ | محلاّمنصوب۔ |

**(ب) درج ذیل جملوں میں غلطی نشاندھی فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | مَهْمَاتَدْرُسْ اَدْرُسْ (توجب بھی درس دیگا میں بھی دونگا۔) | مَهْمَاتَدْرُسْ اَدْرُسْ | حرف شرط، شرط وجزاء کو جزم دیتا ہے۔ |
| 2 | اِذَامَاتَسْعٰی تَنْجُ (توجب بھی کوشش کرے گا کامیاب ہو جائے گا۔) | اِذَامَاتَسْعَ تَنْجَحْ | حرف شرط کی وجہ سے شرط سے حرف علت گرادیا اور جزاء میں حرف علت نہیں ہے اسلیے اسے واپس لاکر جزم دیدی۔ |
| 3 | اِنْ تَقْرَئِیْنَ تَفُوْزِیْنَ (اگر تم پڑھو تو کامیاب ہو جاؤ گی۔) | اِنْ تَقْرَئِیْ تَفُوْزِیْ | حرف شرط کی وجہ سے شرط وجزاء سے نونِ اعرابی گرادیا۔ |
| 4 | اِذْمَاتَرْضٰی اَرْضٰی (جب تو راضی ہو گا میں بھی ہو جاؤں گا۔) | اِذْمَاتَرْضَ اَرْضَ | حرف شرط کی وجہ سے شرط وجزاء سے حرف علت گرادیا۔ |
| 5 | مَتٰی تُسْلِمْ تَنْجَحُ (توجب اسلام لائے گا نجات پالے گا۔) | مَتٰی تُسْلِمْ تَنْجَحْ | حرف شرط کی وجہ سے جزاء کو جزم دی۔ |
| 6 | اَیُّ رَجُلٍ تَدْعُوْ اَدْعُوْ (جب آدمی کو تم بلاؤ گے میں بھی بلاؤں گا۔) | اَیُّ رَجُلٍ تَدْعُ اَدْعُ | حرف شرط کی وجہ سے شرط وجزاء سے حرف علت گرادیا۔ |
| 7 | مَاتَسْمَعْ تَقُوْلُ (جو تو سنے گا تو کہے گا۔) | مَاتَسْمَعْ تَقُلْ | حرف شرط کی وجہ شرط وجزاء کو جزم دی، جزاء میں چونکہ اجتماع ساکنین ہورہا تھا لہٰذا حرف علت گرادیا۔ |
| 8 | مَنْ یَظْلِمُوْنَ یُظْلَمُوْنَ | مَنْ یَظْلِمُوْا یُظْلَمُوْا | حرف شرط کی وجہ سے شرط وجزاء سے نون اعرابی گرادیا۔ |

| | | (جو ظلم کرتے ہیں ظلم کیے جاتے ہیں۔) | |
|---|---|---|---|

☆☆☆☆☆

# الدرس التاسع عشر: اسمائے ظروف کا بیان

## تمرین نمبر 2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

- جو فعل وقت یا جگہ ظاہر کرے اسے ظرف کہتے ہیں۔ **جواب**: جو اسم وقت۔۔۔
- اِذَا اور فَوْقُ کبھی معرب اور کبھی مبنی ہوتے ہیں۔ **جواب**: "اِذَا" ہمیشہ مبنی جبکہ "فَوْقُ" مضاف ہو اور مضاف الیہ مذکور نہ ہو مبنی ہوگا ورنہ معرب۔
- لَيْسَ غَيْرُ مبنی علی الفتح ہوتا ہے۔ **جواب**: مبنی علی الضم ہے۔
- جو اسم ظرف مضاف ہو اسے مبنی علی الفتح پڑھنا جائز ہے۔ **جواب**: جو اسم جملے یا اذ کی طرف مضاف ہو اسے مبنی علی الفتح پڑھنا جائز ہے۔
- مِثْلُ یا غَيْرُ کے بعد مَا، اَنْ یا اَنَّ آجائے تو یہ مبنی علی الفتح ہوتے ہیں۔ **جواب**: مبنی علی الفتح پڑھنا جائز ہے۔

## تمرین نمبر 3: الف) معنی پر غور کرتے ہوئے ظرف زمان اور ظرف مکان الگ الگ کیجیے۔

| نمبر شمار | مثال | ظرف زمان | ظرف مکان |
|---|---|---|---|
| 1 | فَوْقُ | ۔ | اوپر |
| 2 | مَتٰى | جب | ۔ |
| 3 | تَحْتُ | ۔ | نیچے |
| 4 | اَيَّانَ | کب | ۔ |
| 5 | عَوْضُ | کبھی | ۔ |
| 6 | اِذْ | جب | ۔ |
| 7 | لَدُنْ | ۔ | پاس |
| 8 | اَيْنَ | ۔ | کہاں |
| 9 | قَبْلُ | ۔ | پہلے |
| 10 | اِذَا | جب | ۔ |
| 11 | اَنّٰى | ۔ | کہاں |
| 12 | حَيْثُ | ۔ | جہاں |

## ب: معنی کا خیال رکھتے ہوئے خالی جگھوں کو مناسب اسم ظرف سے پر کیجئے۔

| نمبرشمار | مثال | جواب | ترجمہ |
|---|---|---|---|
| 1 | رَاَیْتُ الْهِلَالَ---بکر | رَاَیْتُ الْهِلَالَ لَدٰی بَكْرٍ | میں نے بکر کے پاس ہلال دیکھا۔ |
| 2 | ---یوم الدین | اَیَّانَ يَوْمُ الدِّيْنُ | قیامت کب آئے گی۔ |
| 3 | العلم---حکیم | اَلْعِلْمُ لَدٰی حَكِيْمٍ | علم حکیم کے پاس ہوتا ہے |
| 4 | مالقیته---یومین | مَالَقِيْتُهٗ مُذْ يَوْمَيْنِ | میں اسے سے دو سے نہیں ملا |
| 5 | ---هو | اَيْنَ هُوَ | وہ کہاں ہے؟ |
| 6 | سمعت---قلت | سَمِعْتُ اِذْ قُلْتَ | جب تم نے کہا تو میں نے سنا |
| 7 | لااکذب--- | لَا اَكْذِبُ عَوْضُ | میں کبھی جھوٹ نہیں بولوں گا |
| 8 | ماضربته--- | مَاضَرَبْتُهٗ قَطُّ | میں نے اسے کبھی بھی نہیں مارا |
| 9 | الحکم---الادب | اَلْحُكْمُ فَوْقَ الْاَدَبِ | حکم ادب سے بڑھ کر ہے |
| 10 | ---جئت | مَتٰی جِئْتَ | آپ کب تشریف لائے |
| 11 | رایت الفیل--- | رَاَيْتُ الْفِيْلَ اَمْسِ | میں نے کل ہاتھی دیکھا تھا |
| 12 | ---کتابک | اَيْنَ كِتَابُكَ | آپ کی کتاب کہاں ہے؟ |



# الدرس العشرون: منصرف اور غیر منصرف کا بیان

## تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

- جمع کا صیغہ غیر منصرف ہوتا ہے۔ **جواب**: جمع منتھی الجموع کا صیغہ غیر منصرف ہوتا ہے۔
- جس اسم کے آخر میں الف نون ہو وہ غیر منصرف ہوگا۔ **جواب**: الف نون زائدہ ہو وہ غیر منصرف ہوگا۔
- اسم عدد غیر منصرف ہوتا ہے۔ **جواب**: اسم عدد جو فُعَالُ یا مَفْعَلُ کے وزن پر ہو وہ غیر منصرف ہوتا ہے۔
- جس اسم کے آخر میں ۃ ہو وہ غیر منصرف ہوگا۔ **جواب**: وہ علم جس کے آخر میں "ۃ" ہو وہ غیر منصرف ہوگا۔
- جو علم تین حروف سے زائد ہو وہ غیر منصرف ہوگا۔ **جواب**: وہ مؤنث علم یا عجمی علم جو تین حروف سے زائد ہو وہ غیر منصرف ہوگا۔
- غیر منصرف مضاف الیہ ہو تو اس پر کسرہ آسکتا ہے۔ **جواب**: غیر منصرف پر الف لام آجائے یا اسے مضاف کر دیا جائے تو ان دونوں صورتوں میں اس پر کسرہ آسکتا ہے۔

## تمرین نمبر3: منصرف اور غیر منصرف الگ الگ کیجیے۔

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | رِجَالٌ | منصرف | غیر منصرف کے اسباب تسعہ میں سے دو سبب نہیں پائے جا رہے |

| 2 | دَرَاهِمُ | غیرمنصرف | غیر منصرف کا سبب جمع منتہی الجموع پایا جارہا ہے۔ |
|---|---|---|---|
| 3 | عُلَمَاءُ | غیرمنصرف | اسم کے آخر میں الف ممدودہ پایا جارہا ہے۔ |
| 4 | ضَارِبَةٌ | منصرف | غیر منصرف کے اسباب تسعہ میں سے دو سبب نہیں پائے جارہے۔ |
| 5 | خَضْرَاءُ | غیرمنصرف | اسم کے آخر میں الف ممدودہ پایا جارہا ہے۔ |
| 6 | اَسَاتِذَةٌ | منصرف | منصرف ہے جمع منتہی الجموع کے آخر میں "ۃ" ہے۔ |
| 7 | عَشَرَةٌ | منصرف | غیر منصرف کے اسباب تسعہ میں سے دو سبب نہیں پائے جارہے |
| 8 | ثُلَاثُ | غیرمنصرف | اسم عدد فُعَالُ کے وزن پر آرہا ہے۔ |
| 9 | فَاطِمَةُ | غیرمنصرف | وہ علم ہے جس کے آخر میں "ۃ" ہے۔ |
| 10 | مُحَمَّدٌ | منصرف | غیر منصرف کے اسباب تسعہ میں سے دو سبب نہیں پائے جارہے |
| 11 | زُفَرُ | غیرمنصرف | علم "فُعَلُ" کے وزن پر ہے۔ |
| 12 | نَاصِرٌ | منصرف | غیر منصرف کے اسباب تسعہ میں سے دو سبب نہیں پائے جارہے |
| 13 | عِمْرَانُ | غیرمنصرف | علم کے آخر میں "الف نون" زائدہ ہے۔ |
| 14 | جِيْرَانٌ | منصرف | غیر منصرف کے اسباب تسعہ میں سے دو سبب نہیں پائے جارہے |
| 15 | عَطْشَانُ | غیرمنصرف | صفت کا صیغہ "فَعْلَانُ" کے وزن پر ہے۔ |
| 16 | رُبَاعُ | غیرمنصرف | اسم عدد "فُعَالُ" کے وزن پر ہے۔ |
| 17 | جَعْفَرُ | غیرمنصرف | عجمی علم ہے جو تین حروف سے زائد ہے۔ |
| 18 | مَسَاكِيْنُ | غیرمنصرف | جمع منتہی الجموع ہے۔ |
| 19 | يُوْسُفُ | غیرمنصرف | عجمی علم ہے جو تین حروف سے زائد ہے۔ |
| 20 | اِبْرَاهِيْمُ | غیرمنصرف | عجمی علم ہے جو تین حروف سے زائد ہے۔ |



## الدرس الحادی والعشرون: اسم معرب اور اس کے اعراب کی اقسام

### تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

- اعراب ہمیشہ ضمہ، فتحہ اور کسرہ سے آتا ہے۔ **جواب**: اعراب تین ہیں رفع، نصب اور جر۔
- اعراب ہمیشہ لفظی ہوتا ہے۔ **جواب**: اعراب کبھی لفظی اور کبھی تقدیری ہوتا ہے۔
- اسم منقوص کا اعراب تقدیری ہوتا ہے۔ **جواب**: اس کی ضمہ اور کسرہ تقدیری ہوتی ہے جبکہ فتحہ لفظی ہوتی ہے۔
- جمع مذکر سالم کا اعراب تقدیری ہوتا ہے۔ **جواب**: جمع مذکر سالم کی حالت رفعی واؤ سے، حالت نصبی اور جری یا ساکن ماقبل مکسور آتی ہے۔

- جمع مؤنث سالم کااعراب حالت نصبی میں تقدیری ہوگا۔ **جواب**: جمع مؤنث سالم کااعراب حالت نصبی میں کسرہ لفظی کے ساتھ آتا ہے۔
- غیر منصرف کااعراب حالت جری میں تقدیری ہوگا۔ **جواب**: حالت جری میں فتح لفظی سے ہوگا۔

**تمرین نمبر3: الف) درج ذیل اسماء کااعراب بتائیں اوران کوتینوں حالتوں میں استعمال کیجیے۔**

| نمبر | مثال | قسم | اعراب |
|---|---|---|---|
| 1 | كِتَابٌ | مفرد منصرف صحیح | حالت رفعی ضمہ، حالت نصبی فتحہ اور حالت جری کسرہ کے ساتھ |
| | هٰذَاكِتَابٌ | رَاَيْتُ كِتَاباً | نَظَرْتُ اِلٰى كِتَابٍ |
| 2 | اَلرَّاشِيْ | اسم منقوص | حالت رفعی وجری ضمہ اور کسرہ تقدیری سے جبکہ حالت نصبی فتحہ لفظی سے |
| | جاءَالرَّاشِیْ | رَاَیْتُ الرَّاشِیَ | مَرَرْتُ باالرَّاشِیْ |
| 3 | اَوْلَادٌ | جمع مکسر | حالت رفعی ضمہ، حالت نصبی فتحہ اور حالت جری کسرہ سے |
| | جَاءَاَوْلَادٌ | رَاَیْتُ اَوْلَاداً | مَرَرْتُ بِاَوْلَادٍ |
| 4 | مُؤْمِنَاتٌ | جمع مؤنث سالم | حالت رفعی ضمہ سے اور حالت نصبی وجری کسرہ سے |
| | هٰذِهٖ مُؤْمِنَاتٌ | رَاَیْتُ مُؤْمِنَاتٍ | مَرَرْتُ بِمُؤْمِنَاتٍ |
| 5 | تَلَامِیْذُ | غیر منصرف | حالت رفعی ضمہ سے اور حالت نصبی وجری فتحہ سے |
| | هذہٖ تَلَامِیْذُ | رَاَیْتُ تَلَامِیْذَ | مَرَرْتُ بِتَلَامِیْذَ |
| 6 | اَخُوْكَ | اسمائے ستّہ مکبّرہ | حالت رفعی واؤ سے حالت نصبی الف سے اور حالت جری یاء سے |
| | جاءَاَخُوكَ | رَاَیْتُ اَخَاكَ | مَرَرْتُ بِاَخِیْكَ |
| 7 | غُلَامَانِ | تثنیہ | حالت رفعی الف سے اور حالت نصبی وجری یا ساکن ما قبل مفتوح سے |
| | جَاءَغُلَامَانِ | رَاَیْتُ غُلَامَانِ | مَرَرْتُ بِغُلَامَانِ |
| 8 | مُؤْمِنُوْنَ | جمع مذکر سالم | حالت رفعی واؤ سے حالت نصبی وجری یاء ساکن ما قبل مکسور سے |
| | جاءَمُسْلِمُوْنَ | رَاَیْتُ مُسْلِمِینَ | مرَرْتُ بِمُسْلِمِیْنَ |

| 9 | اَلْعَصیٰ | اسم مقصور | حالت رفعی، نصبی جری تینوں حالتیں تقدیری ہوتی ہیں۔ |
|---|---|---|---|
| | هٰذِهِ العصٰی | رَاَیْتُ الْعَصٰی | مَرَرْتُ بِالْعَصٰی |
| 10 | وَلَدِیْ | مضاف الی الیاء | تینوں حالتیں تقدیری ہوتی ہیں۔ |
| | هٰذَاوَلَدِی | رَاَیْتُ وَلَدِیْ | مَرَرتُ بِوَلَدِیْ |

**ب: درج ذیل جملوں میں اعراب کی غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | بِعْتُ الْكُرَّاسَاتَ | بِعْتُ الْكُرَّاسَاتِ (میں نے کاپیاں بیچیں) | "الكراسات" جمع مؤنث سالم هے، جو یهاں مفعول به بن رها هے۔اس کی حالت نصبی کسرہ کے ساتھ آئے گی۔ |
| 2 | ذهب الطّلّابِ | ذَهَبَ الطّلّابُ (طالبہ گئے) | "الطّلّاب" فاعل بن رها هے جو مرفوع هوتا هے مکسور نهیں۔ |
| 3 | رَاَیْتُ وَلَدَانِ | رَاَیْتُ وَلَدَیْنِ (میں نے دو بچے دیکھے) | "ولدان" تثنیه هے، جو یهاں مفعول به بن رها هے۔اس کی حالت نصبی یاءساکن ماقبل مفتوح هوتی هے۔ |
| 4 | نَظَرْتُ اِلٰی اِسْمٰعِیْلٍ | نَظَرْتُ اِلٰی اِسْمٰعِیْلَ (میں نے اسماعیل کی طرف دیکھا) | "اسمٰعِیل" غیر منصرف هے جو یهاں مجرور هے اس کی حالت جری فتحه کے ساتھ آتی هے۔ |
| 5 | اَلْقَاضِیُ مُنْصِفٌ | القاضِیْ منصفٌ (قاضی انصاف کرنے والا ہے) | "اَلْقَاضِی" اسم منقوص هے جو یهاں مبتداء بن رها هے اور مبتداء مرفوع هوتا هے۔اس کی حالت رفعی تقدیری آتی هے۔ |
| 6 | خَابَ الْكَافِرِیْنَ | خَابَ الْكَافِرُوْنَ (کافر نامراد ہوئے) | "الکافرون" جمع مذکر سالم هے جو یهاں فاعل بن رها هے اور فاعل همیشه مرفوع هوتا هے اس کی حالت رفعی واؤ کے ساتھ آتی هے۔ |
| 7 | رَاَیْتُ مُسْلِمُوْنَ | رَاَیْتُ مسلمِیْنَ (میں نے مسلمانوں کو دیکھا) | "مسلمون" جمع مذکر سالم هے جو یهاں مفعول به بن رها هے۔اس کی حالت نصبی یاءساکن ماقبل مکسور هوتی هے۔ |
| 8 | قَالَ اَبَاهُرَیْرَةَ | قَالَ اَبُوْهریرةَ (ابوہریرہ نے کہا) | ابو" اسمائے سته مکبره میں سے هے جو یهاں فاعل بن رها هے اس کی حالت رفعی واؤ کے ساتھ آتی هے |
| 9 | اَلْمُسْلِمُ اَخِی الْمُسْلِمِ | اَلْمُسْلِمُ اَخُو الْمُسْلِمِ (مسلمان مسلمان کا بھائی ہے) | ابو" اسمائے سته مکبره میں سے هے جو یهاں خبر بن رها هے اس کی حالت رفعی واؤ کے ساتھ آتی هے |
| 10 | دَوَاءُالذُّنُوْبِ الْاِسْتِغْفَارَ | دَوَاءُالذُّنُوْبِ الْاِسْتِغْفَارُ (استغفار گناہوں کی دواء ہے) | "الاستغفار" مفرد منصرف صحیح هے، یهاں خبر بن رها هے جو مرفوع هوتی هے۔اس کی حالت |
| 11 | زَكَاةُ الْجَسَدِ الصَّوْمِ | زَكَاةُ الْجَسَدِ الصَّوْمُ (جسم کی زکاۃ روزہ ہے۔) | "الصوم" مفرد منصرف صحیح هے، یهاں خبر بن رها هے جو مرفوع هوتی هے۔اسکی حالت رفعی ضمه کے ساتھ آتی هے۔ |
| 12 | شَرِبْتُ مَاءُ زَمْزَمٍ | شَرِبْتُ ماءَزَمْزَمَ (میں نے زمزم کا پانی پیا) | "ماء" مفرد منصرف صحیح هے جو یهاں مفعول به بن رها هے اس کی حالت نصبی فتحه کے ساتھ آتی هے۔اور زمزم غیر منصرف هے۔ |



# الدرس الثانی والعشرون: نواصب وجوازم مضارع کا بیان

## تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

- ناصب اور جازم دونوں مضارع کے آخر سے نون کو گرادیتے ہیں۔ **جواب:** ناصب اور جازم مضارع کے آخر سے نون اعرابی کو گرادیتے ہیں۔
- جس مضارع پر ناصب اور جازم نہ ہو وہ منصوب ہوتا ہے۔ **جواب:** جس مضارع پر ناصب اور جازم نہ ہو وہ مرفوع ہوتا ہے۔

## تمرین نمبر3: درج ذیل افعال کے شروع میں ناصب اور جازم داخل کرکے ان کو عمل دیجیے۔

| نمبر شمار | مثال | حرف ناصب کے ساتھ | حرف جازم کے ساتھ |
|---|---|---|---|
| 1 | تَذْبَحُوْنَ (تم ذبح کرتے ہو) | لن تَذْبَحُوْا | لَمْ تَذْبَحُوا |
| 2 | يَهْدِيْ (وہ رہنمائی کرتا ہے) | لَن يَهْدِیَ | لَمْ يَهْدِ |
| 3 | يَغْفِرُ (وہ معاف فر کرتا ہے) | لَنْ يَغْفِرَ | لَمْ يَغْفِرْ |
| 4 | تَنْجُوْ (تم نجات پاتے ہو) | لَنْ تَنْجُوَ | لَمْ تَنْجُ |
| 5 | تَصُوْمَانِ (تم دو روزہ رکھتے ہو) | لن تَصُوْمَا | لَمْ تَصُوْمَا |
| 6 | يَاْكُلُ (وہ کھاتا ہے) | لَن يَاْكُلَ | لَمْ يَاْكُلْ |
| 7 | يَاْتِيْ (وہ آئے گا) | لَنْ يَاْتِیَ | لَمْ يَاْتِ |
| 8 | تَنْظُرِيْنَ (تم نے دیکھا) | لَنْ تَنْظُرِیْ | لَمْ تَنْظُرِیْ |
| 9 | تَنَالُوْنَ (تم پہنچتے ہو) | لَنْ تَنَالُوْا | لَمْ تَنَالُوا |
| 10 | يَنْهٰى (وہ منع کرتا ہے) | لَن يَنْهٰى | لَمْ يَنْهَ |
| 11 | اَبْرَحُ (میں گیا) | لَنْ اَبْرَحَ | لَمْ اَبْرَحْ |
| 12 | نُؤْمِنُ (ہم ایمان رکھتے ہیں) | لَنْ نُؤْمِنَ | لَمْ نُؤْمِنْ |
| 13 | يُعْطِيْ (وہ عطا کرتا ہے) | لَن يُعْطِیَ | لَمْ يُعْطِ |
| 14 | يَجْعَلُوْنَ (وہ بناتے ہیں) | لَن يَجْعَلُوْا | لَمْ يَجْعَلُوْا |
| 15 | يُكْرِمُ (وہ عزت کرتا ہے) | لَنْ يُكْرِمَ | لَمْ يُكْرِمْ |
| 16 | تَنْصُرِيْنَ (تم مدد کرتی ہو) | لَنْ تَنْصُرِیْ | لَمْ تَنْصُرِیْ |
| 17 | يَرىٰ (وہ دیکھتا ہے) | لَنْ يَرىٰ | لَم يَرَ |
| 18 | يَتْلُوْ (وہ تلاوت کرتا ہے) | لَنْ يَتْلُوَ | لَم يَتْلُ |
| 19 | يَضْرِبْنَ (وہ مارتی ہیں) | لن يَضْرِبْنَ | لَم يضْرِبْنَ |
| 20 | يُصَلِّيْ (وہ نماز پڑھتا ہے) | لَن يُصَلِّیَ | لَم يُصَلِّ |
| 21 | تَمْشِيْ (تم چلتے ہو) | لن تَمْشِیَ | لم تَمْشِ |
| 22 | اَنْظُرُ (میں دیکھتا ہوں) | لَنْ اَنْظُرَ | لَمْ اَنْظُرْ |
| 23 | تَكْتُبِيْنَ (تم لکھتی ہو) | لَنْ تَكْتُبِیْ | لَمْ تَكْتُبِیْ |

| 24 | نَقُوْلُ (ہم کہتے ہیں) | لَن نَقُوْلَ | لَمْ نَقُلْ |
|---|---|---|---|
| 25 | يَرْضٰى (وہ راضی ہوتا ہے) | لَنْ يَرْضَىَ | لَمْ يَرضَ |

☆☆☆☆☆

# الدرس الثالث والعشرون: فعل مضارع کا اعراب کا بیان

**تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

- صحیح وہ مضارع ہے جس کے آخر میں نون اعرابی نہ ہو۔ **جواب**: جس کے آخر میں حرف علت اور نون اعرابی نہ ہو۔
- جس فعل مضارع کے آخر میں نون ہو اسے بانون اعرابی کہتے ہیں۔ **جواب**: مضارع بانون اعرابی کہتے ہیں۔

**تمرین نمبر3: درج ذیل افعال کا اعراب بتائیں نیز ان پر ناصب اور جازم لا کر ان کو عمل دیں۔**

| نمبر | مثال | قسم | اعراب |
|---|---|---|---|
| 1 | تعقلون | مضارع بانون اعرابی | حالت رفعی ثبوت نون، حالت جزمی حذف نون سے آتی ہے۔ |
| | تَعْقِلُوْنَ | لَن تَعْقِلُوْا | لَمْ تَعْقِلُوْا |
| 2 | يَرْمِيْ | ناقص یائی | حالت رفعی ضمہ تقدیری، حالت نصبی فتحہ لفظی سے اور حالت جزمی حذف آخر سے آتی ہے۔ |
| | يَرْمِيْ | لَن يَرْمِيَ | لَمْ يَرْمِ |
| 3 | يظهر | صحیح | حالت رفعی ضمہ سے، حالت نصبی فتحہ سے اور حالت جزمی سکون سے |
| | يَظْهَرُ | لَنْ يَظْهَرَ | لَمْ يَظْهَرْ |
| 4 | تعفو | ناقص واوی | حالت رفعی ضمہ تقدیری، حالت نصبی فتحہ لفظی سے اور حالت جزمی حذف آخر سے آتی ہے۔ |
| | تَعْفُو | لَنْ تَعْفُوَ | لَمْ تَعْفُ |
| 5 | تقولان | مضارع بانون اعرابی | حالت رفعی ثبوت نون، حالت نصبی و جزمی حذف نون سے آتی ہے |
| | تَقُوْلَان | تَقُوْلَا | لَمْ تَقُوْلَا |
| 6 | يغني | ناقص یائی | حالت رفعی ضمہ تقدیری، حالت نصبی فتحہ لفظی سے اور حالت جزمی حذف آخر سے آتی ہے۔ |
| | يَغْنِيْ | لَن يَغْنِيَ | لَمْ يَغْنِ |
| 7 | تفرحين | مضارع بانون اعرابی | حالت رفعی ثبوت نون، حالت نصبی و جزمی حذف نون سے آتی ہے |
| | تَفْرَحِيْنَ | لَن تَفْرَحِيْ | لَم تَفْرَحِيْ |
| 8 | يدعیٰ | ناقص الفی | حالت رفعی ضمہ تقدیری، حالت نصبی فتحہ تقدیری، حالت جزمی حذف آخر سے |
| | يَدْعٰى | لَن يَدْعٰى | لَمْ يَدْعَ |
| 9 | تبلغين | مضارع بانون اعرابی | حالت رفعی ثبوت نون، حالت نصبی و جزمی حذف نون سے آتی ہے |
| | تَبْلُغِيْنَ | لَن تَبْلُغِيْ | لَمْ تَبْلُغِيْ |
| 10 | ترضیٰ | ناقص الفی | حالت رفعی ضمہ تقدیری، حالت نصبی فتحہ تقدیری، حالت جزمی حذف آخر سے |
| | تَرْضٰى | لَنْ تَرْضٰى | لَمْ تَرْضَ |
| 11 | تدعو | ناقص واوی | حالت رفعی ضمہ تقدیری، حالت نصبی فتحہ لفظی سے اور حالت جزمی حذف آخر سے آتی ہے۔ |

| | تَدْعُوْ | لَن تَدْعُوَ | لَمْ تَدْعُ |
|---|---|---|---|

**ب: درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | لَمَّایَقْضِیْ | لَمَّایَقْضِ | لمَّا، حروف جازم میں سے جو مضارع کے آخر سے حرف علت گرادیتا ہے۔ |
| 2 | لَنْ یَجْرِیْ | لَن یَجْزِیَ | "لن "حروف نواصب میں سے ہے جو مضارع کے آخر کو نصب دیتا ہے۔ |
| 3 | لَمْ یَتَعَلَّمُ | لَم یَتَعَلَّمْ | لم "حرف جازم ہے جو مضارع کے آخر کو جزم دے دیتا ہے۔ |
| 4 | لَمْ یَتَجَلّٰی | لَمْ یَتَجَلّ | لَم ، حروف جازم میں سے جو مضارع کے آخر سے حرف علت گرادیتا ہے۔ |
| 5 | لَمَّایَجْلِسَانِ | لَمَّایَجْلِسَا | لمَّاحروف جازم میں سے جو مضارع کے آخر سے نون اعرابی گرادیتا ہے۔ |
| 6 | لَنْ اَسْمَعُ | لَنْ اَسمَعَ | "لن "حروف نواصب میں سے ہے جو مضارع کے آخر کو نصب دیتا ہے۔ |
| 7 | اِذَنْ یَقُوْلُوْنَ | اِذَنْ یَقُوْلُوْا | "اذن "حروف نواصب میں سے ہے جو مضارع کے آخر سے نون اعرابی گرادیتا ہے۔ |
| 8 | لَمْ تَصُوْمِیْنَ | لَم تَصُوْمِیْ | لَم ، حروف جازم میں سے جو مضارع کے آخر سے نون اعرابی گرادیتا ہے۔ |
| 9 | لَمْ یَعْفُوْ | لَم یَعْفُ | لَم ، حروف جازم میں سے ہے جو مضارع کے آخر سے حرف علت گرادیتا ہے۔ |
| 10 | کَیْ یَفْهَمَانِ | کَیْ یَفهَمَا | "کی "حروف نواصب میں سے ہے جو مضارع کے آخر سے نون اعرابی کو گرادیتا ہے۔ |
| 11 | لَنْ تَلُوْمِیْنَ | لَنْ تَلُوْمِیْ | "لن "حروف نواصب میں سے ہے جو مضارع کے آخر سے نون اعرابی گرادیتا ہے۔ |
| 12 | لَن یَرْمِیْ | لَنْ یَرْمِیَ | "لن "حروف نواصب میں سے ہے جو مضارع کے آخر کو نصب دیتا ہے۔ |

☆☆☆☆☆

# الدرس الرابع والعشرون: حروف مشبہ بالفعل کا بیان

**تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

- حروف مشبہ بالفعل اپنے اسم کو رفع دیتے ہیں۔ **جواب**: نصب دیتے ہیں۔
- ان حروف کی خبر مفرد ہو تو اعراب اور معرفہ ونکرہ ہونے میں اسم کے مطابق ہوگی۔ **جواب**: ان حروف کی خبر مفرد ہو تو واحد، تثنیہ، جمع اور مذکر ومؤنث ہونے میں اسم کے مطابق ہوگی۔
- ان کی خبر جملہ ہو تو اسم کے مطابق ہوگی۔ **جواب**: ان کی خبر جملہ ہو تو اس میں اسم کے مطابق ضمیر ہوگی۔
- ان کا اسم اور خبر مرکب توصیفی بھی ہوتا ہے۔ **جواب**: ان کا اسم اور خبر موصوف یا مضاف بھی ہوتا ہے۔
- ان کی خبر کبھی ان کے اسم سے پہلے نہیں آسکتی۔ **جواب**: ان کی خبر جار مجرور ہو تو اسم سے پہلے آسکتی ہے۔

**تمرین نمبر3: الف: درج ذیل جملوں پر مناسب حرف مشبہ بالفعل لگا کر اسے عمل دیجیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|

| 1 | اَلْعُلَمَاءُوَرَثَةُالْاَنْبِيَاءِ | اِنَّ الْعُلَمَاءَوَرَثَةُالْاَنْبِيَاءِ | العلماءکوحرف مشبه بالفعل نے نصب دیاھے۔ |
|---|---|---|---|
| 2 | اَللّٰهُ قَدِيْرٌ | اِنَّ اللّٰهَ قَدِيْرٌ | اللہ اسم جلالت کوحرف مشبه نے نصب دیاھے۔ |
| 3 | لِلْبِئْرِدَلْوٌ | اِنَّ لِلْبِئْرِدَلْوًا | "دلوا"حرف مشبه بالفعل کااسم مؤخرھے اسلیے منصوب ھے۔ |
| 4 | زَيْدٌاَسَدٌ | اِنَّ زَيْدًااَسَدٌ | زید"مشبه بالفعل کااسم ھونےکی وجه سے منصوب ھے |
| 5 | اَلْمُسْلِمُوْنَ جَالِسُوْنَ | اِنَّ الْمُسْلِمِيْنَ جَالِسُوْنَ | المسلمون"کوحرف مشبه بالفعل کااسم ھونےکی وجه سے حالت نصبی میں کیاھے۔ |
| 6 | اَلْاُسْتَاذُاَبٌ | اِنَّ الْاُسْتَاذَاَبٌ | الاستاذ"حرف مشبه بالفعل کااسم ھونےکه وجه سے منصوب ھے |
| 7 | فِي الْجَامِعَةِ مُعَلِّمُوْنَ | اِنَّ فِي الْجَامِعَةِ مُعَلِّمِيْنَ | معلمین"حرف مشبه بالفعل کااسم مؤخرھونےکی وجه سے حالت نصبی میں ھے۔ |
| 8 | اَلْمُفْتِيْ مَوْجُوْدٌ | اِنَّ الْمُفْتِيَ مَوْجُوْدٌ | المفتی"حرف مشبه بالفعل کی وجه سے حالت نصبی میں ھے |
| 9 | اَلْوَلَدَانِ مُتَعَلِّمَانِ | اِنَّ الْوَلَدَيْنِ مُتَعَلِّمَانِ | الولدین"حرف مشبه بالفعل کااسم ھونےکه وجه سے حالت نصبی میں ھے |
| 10 | اَلْمُسْلِمَاتُ قَانِتَاتٌ | اِنَّ الْمُسْلِمَاتِ قَانِتَاتٌ | المسلمات"حرف مشبه بالفعل کااسم ھونےکی وجه سے حالت نصبی میں ھے۔ |

**ب:درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی کیجیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | اِنَّ اَخُوْزَيْدٍعَالِمٌ | اِنَّ اَخَازَيْدٍعَالِمٌ | "اخا"حالت نصبی میں ھےکیونکه یه حرف مشبه بالفعل کااسم ھے۔ |
| 2 | اِنَّ زَيْدًااَبُوْكَ عَالِمٌ | اِنَّ زَيْدًااَبَاكَ عَالِمٌ | "ابا"حرف مشبه بالفعل کی وجه سے کردیاکیونکه زیداًسے بدل ھےجوکه حرف مشبه بالفعل کااسم ھونےکه وجه سے منصوب ھے |
| 3 | اِنَّ فِي الدَّارِرَجُلٌ | اِنَّ فِي الدَّارِرَجُلاً | "رَجُلاً"حرف مشبه بالفعل کےاسم مؤخرھونےکه وجه سے منصوب ھے |
| 4 | اِنَّ رَجُلَيْنِ مَوْجُوْدٌ | اِنَّ رَجُلَيْنِ موجُوَانِ | "موجودان"اس وجه سے ھےکه حرف مشبه بالفعل کی خبرمفردھوتووه واحد،تثنیه،جمع اورمذکرومؤنث ھونے میں اسم کےمطابق ھوتی ھے |
| 5 | اِنَّ الْمِيْزَانَ حَقٌّ | اِنَّ الْمِيْزَانَ حَقٌّ | "المیزان"منصوب اس لیےھےکه یه حرف مشبه بالفعل کااسم ھے۔ |
| 6 | اِنَّمَازَيْدًاصَالِحٌ | اِنَّمَازَيْدٌصَالِحٌ | حرف مشبه بالفعل کےساتھ"ما"مل جائےتواس کاعمل باطل ھوجاتاھے۔ |
| 7 | اِنَّ الْخَمْرَحَرَامٌ | اِنَّ الْخَمْرَحَرَامٌ | "الخمر"حرف مشبه بالفعل کااسم ھونےکه وجه سے منصوب ھے۔ |
| 8 | أعْلِنَ اَنَّ الْمُجْتَهِدُوْنَ فَائِزُوْنَ | أعْلِنَ اَنَّ الْمُجْتَهِدِيْنَ فَائِزُوْنَ | "المجتهدین"حالت نصبی میں ھے اسلیےکه یه حرف مشبه بالفعل کااسم ھے۔ |



# الدرس الخامس والعشرون:اِنَّ،اَنَّ پڑھنے کامقامات

**تمرین نمبر2:غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

- جملے کے شروع میں اور قال وغیرہ کے بعد اَنَّ آتا ہے۔ **جواب**:"اِنَّ" آتا ہے۔
- عَلِمَ،شَهِدَ کے بعد ہمیشہ اِنَّ آتا ہے۔ **جواب**:اِنَّ آتا ہے جبکہ خبر پر لام مفتوح ہو۔

- حرف تنبیہ اور حرف جر کے بعد اِنّ آتا ہے۔ **جواب**: حرف تنبیہ اور حَیْثُ کے بعد "اِنَّ" آتا ہے۔
- جواب قسم کے شروع میں اَنّ آتا ہے۔ **جواب**: "اِنَّ" آتا ہے۔
- جب یہ اسم اور خبر سے مل کر فاعل، مفعول یا مبتدا بنے تو "اِنَّ" پڑھیں گے۔ **جواب**: "اَنَّ" پڑھیں گے۔

**تمرین نمبر 3: خالی جگھوں کو اِنَّ او راَنَّ سے پُر کریں۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | ---اَللّٰهُ رَحِيْمٌ | اِنَّ اللّٰهَ رَحِيْمٌ | جملے کے شروع میں اِنَّ آتا ھے۔ |
| 2 | يَقُوْلُ---هَابَقَرَةٌ | يَقُوْلُ اِنَّهَابَقَرَةٌ | قال "اوراس کے مشتقات کے بعد اِنَّ آتا ھے۔ |
| 3 | كَرِهْتُ---هٗ جَاهِلٌ | كَرِهْتُ اَنَّهٗ جَاهِلٌ | ان "اپنے اسم اور خبر سے مل کر مفعول بنے تو اَنَّ پڑھتے ھیں |
| 4 | اِعْلَمْ---كَ عَالِمٌ | اِعْلَمْ اَنَّكَ عَالِمٌ | ان "اپنے اسم اور خبر سے مل کر فاعل بنے تو اَنَّ پڑھتے ھیں |
| 5 | عِنْدِيْ---هٗ عَالِمٌ | عِنْدِيْ اَنَّهٗ عَالِمٌ | ان "اپنے اسم اور خبر سے مل کر مبتدا بنے تو "اَنَّ" پڑھتے ھیں۔ |
| 6 | قَامَ الْوَلَدُ حَيْثُ---الْوَالِدَ قَائِمٌ | قَامَ الْوَلَدُ حَيْثُ اِنَّ الْوَالِدَ قَائِمٌ | حیث کے بعد اِنَّ آتا ھے |
| 7 | وَاللّٰهِ---مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ | وَاللّٰهِ اِنَّ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ | جواب قسم کے شروع میں اِنَّ آتا ھے۔ |
| 8 | بَلَغَنِيْ---زَيْدًا عَالِمٌ | بَلَغَنِيْ اَنَّ زَيْدًا عَالِمٌ | ان "اپنے اسم اور خبر سے مل کر فاعل بن تو اَنَّ پڑھتے ھیں |
| 9 | اُعْلِنَ---خَالِدًا نَاجِحٌ | اُعْلِنَ اَنَّ خَالِدًا نَاجِحٌ | انّ "اپنے اسم اور خبر سے مل کر نائب الفاعل بنے تو اَنَّ پڑھتے ھیں |
| 10 | مَارَاَيْتُ الَّذِيْ---هٗ فِي الْمَسْجِدِ | مَارَاَيْتُ الَّذِيْ اِنَّهٗ فِي الْمَسْجِدِ | اسم موصول کے بعد "اِنَّ" پڑھتے ھیں۔ |
| 11 | اَلَا---زَيْدًا عَالِمٌ | اَلَا اِنَّ زَيْدًا عَالِمٌ | حرف تنبیه کے بعد "اِنَّ" پڑھتے ھیں |
| 12 | اَعلم---زيد الشاعر | اَعْلَمُ اَنَّ زَيْدًا الشَّاعِرُ | "عَلِمَ" کے بعد "اَنَّ" پڑھتے ھیں جبکه خبر پر لام مفتوح ھو۔ |

**ب: درج ذیل جملوں میں اِنَّ اور اَنَّ کی غلطی ھو تو اس کی وجه بیان فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | اَنَّ الْاِحْسَانَ يَقْطَعُ اللِّسَانَ | اِنَّ الْاِحْسَانَ يَقْطَعُ اللِّسَانَ | جملے کے شروع میں اِنَّ پڑھتے ھیں۔ |
| 2 | اَكْرَمَنِي الَّذِيْ اَنَّهٗ عَالِمٌ | اَكْرَمَنِي الَّذِيْ اِنَّهٗ عَالِمٌ | اسم موصول کے بعد اِنَّ پڑھتے ھیں۔ |
| 3 | سَرَّنِيْ اِنَّ زَيْدًا مُعَلِّمٌ | سَرَّنِيْ اَنَّ زَيْدًا مُعَلِّمٌ | "ان "اپنے اسم اور خبر سے مل کر فاعل بنے تو اَنَّ پڑھتے ھیں۔ |
| 4 | قَالَ اَنَّ الصِّدْقَ يُنْجِيْ | قَالَ اِنَّ الصِّدْقَ يُنْجِيْ | قال اور اس کے مشتقات کے بعد اِنَّ پڑھتے ھیں۔ |
| 5 | عَلِمْتُ اِنَّ الْغِيْبَةَ حَرَامٌ | عَلِمْتُ اَنَّ الْغِيْبَةَ حَرَامٌ | علم کے بعد اَنَّ پڑھتے ھیں جبکه خبر پر لام مفتوح نه ھو |
| 6 | وَاللّٰهِ اَنَّ يَوْمَ الدِّيْنِ لَوَاقِعٌ | وَاللّٰهِ اِنَّ يَوْمَ الدِّيْنِ لَوَاقِعٌ | جواب قسم کے شروع میں اِنَّ پڑھتے ھیں۔ |
| 7 | عَجِبْتُ مِنْ اِنَّ زَيْدًا شَاعِرٌ | عَجِبْتُ مِنْ اَنَّ زيدا شاعرٌ | حرف جر کے بعد "اَنَّ" پڑھا جاتا ھے۔ |

# الدرس السادس والعشرون: لائے نفی جنس کا بیان

**تمرین نمبر 2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

- جو لا کسی چیز کے تمام افراد کی نفی کرے اسے لائے نفی جنس کہتے ہیں۔ **جواب**: تمام افراد سے حکم کی نفی کرے اسے لائے نفی جنس کہتے ہیں۔
- لا کا اسم ہمیشہ منصوب اور خبر مرفوع ہوتی ہے۔ **جواب**: لا کا اسم جب مضاف یا مشابہ مضاف ہو تو منصوب جبکہ مفرد نکرہ ہو تو مبنی علی الفتح ہوتا ہے۔
- لا کا اسم مفرد نکرہ ہو تو منصوب ہوگا۔ **جواب**: مفرد نکرہ ہو تو مبنی علی الفتح ہوگا۔
- لا کی خبر مفرد ہو تو اس میں ایک ضمیر ہوگی۔ **جواب**: خبر مفرد ہو تو مذکر، مؤنث اور واحد تثنیہ وجمع میں اسم کے مطابق ہوگی۔

**تمرین نمبر3: درج ذیل مرکبات پر لائے نفی جنس داخل کرکے اسے عمل دیجیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | سُرُوْرٌدَائِمٌ | لَاسُرُوْرَدَائِمٌ | لائے نفی جنس کا اسم "سُرُوْر" مفرد نکرہ ھے اس لیے مبنی علی الفتح ھے۔ |
| 2 | سَارِقٌ مَالًا مَوْجُوْدٌ | لَاسَارِقاًمَالاًمَوجُوْدٌ | لائے نفی جس کا اسم "سارقا مالا" مشابہ مضاف ھے اس لیے منصوب ھے۔ |
| 3 | لَهْوٌمُفِيْدٌ | لَالَهْوَمُفِيْدٌ | لائے نفی جنس کا اسم "لھو" مفرد نکرہ ھے اس لیے مبنی علی الفتح ھے۔ |
| 4 | طَالِعٌ جَبَلًا مَوْجُوْدٌ | لَاطَالِعًاجَبَلًا مَوْجُودٌ | لائے نفی جنس کا اسم "طالعاجبلا" مشابہ مضاف ھے اس لیے منصوب ھے۔ |
| 5 | غُلَامُ رَجُلٍ شَاعِرٌ | لَاغُلَامَ رَجُلٍ شَاعِرٌ | لائے نفی جنس کا اسم "غلام" مضاف ھے اس لیے منصوب ھے۔ |
| 6 | شَجَرٌمُثْمِرٌ | لَاشَجَرَمُثْمِرٌ | لائے نفی جنس کا اسم "شجر" مفرد نکرہ ھے اسلیے منبی علی الفتح ھے۔ |

**ب: درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | لَارَجُلٌ جَالِسٌ | لَارَجُلَ جَالِسٌ | لائے نفی جنس کا اسم مفرد نکرہ ھے لھٰذا مبنی علی الفتح ہوگا۔ |
| 2 | لَاحَسَنٌ وَجْهًا مَوْجُوْدٌ | لَاحَسَنًا وَجْهًا مَوْجُودٌ | لائے نفی جنس کا اسم مشابہ مضاف ھے لھٰذا منصوب ہوگا۔ |
| 3 | لَاطِفْلٌ نَائِمٌ | لَاطِفْلَ نَائِمٌ | لائے نفی جنس کا اسم مفرد نکرہ ھے لھٰذا مبنی علی الفتح ہوگا۔ |
| 4 | لَاحَكِيْمًا اِلَّاذُوْتَجْرِبَةٍ | لَاحَكِيْمَ اِلَّاذُوْتَجْرِبَةٍ | لائے نفی جنس کا اسم مفرد نکرہ ھے اس لیے مبنی علی الفتح ہوگا۔ |
| 5 | لَاغُلَامُ رَجُلٍ قَائِمًا | لَاغُلَامَ رَجُلٍ قَائِمٌ | لائے نفی جنس کا اسم مضاف ھے اسلیے منصوب ہوگا۔ |
| 6 | لَاضَرَرًا فِي الْإِسْلَام | لَاضَرَرَفِي الْإِسْلَام | لائے نفی جنس کا اسم مفرد نکرہ ھے اس لیے مبنی علی الفتح ہوگا |
| 7 | لَاطَاعَةَ لِمَخْلُوْقٍ فِی مَعْصِيَةِ الْخَالِقِ | لَاطَاعَةَ لِمَخْلُوْقٍ فِی مَعْصِيَةِ الْخَالِقِ | لائے نفی جنس کا اسم مفرد نکرہ ھے اس لیے مبنی علی الفتح ہوگا۔ |

# الدرس السابع والعشرون: افعال ناقصہ کا بیان

**تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

- فعل ناقص اسم کو نصب اور خبر کو رفع دیتا ہے۔ **جواب**: فعل ناقص اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتا ہے۔
- فعل ناقص کی خبر فعل ناقص سے پہلے آ سکتی ہے۔ **جواب**: فعل ناقص سے پہلے "ما" نہ ہو تو خبر فعل ناقص سے پہلے آ سکتی ہے۔
- فعل ناقص کی خبر پر باء داخل ہو سکتی ہے۔ **جواب**: "لَيْسَ" کی خبر پر باء داخل ہو سکتی ہے۔

**تمرین نمبر3:الف) درج ذیل جملوں پر مناسب فعل ناقص لگاکر اسے عمل دیجیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | اَلْبَقَرَةُ صَفْرَاءُ | كَانَتِ الْبَقَرَةُ صَفْرَاءَ | افعال ناقصہ اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔ |
| 2 | اَلطِّفْلَانِ نَائِمَانِ | كَانَ الطِّفْلَانِ نَائِمَيْنِ | فعل ناقص خبر کو نصب دیتا ہے اس لیے تثنیہ کی حالت نصبی لے آئے۔ |
| 3 | اَخُوْكَ صَدِيْقِيْ | كَانَ اَخُوْكَ صَدِيْقِيْ | افعال ناقصہ اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔ |
| 4 | عَدُوِّيْ صَدِيْقِيْ | صَارَ عَدُوِّيْ صَدِيْقِيْ | افعال ناقصہ اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔ |
| 5 | اَلْمُعَلِّمَاتُ جَالِسَاتٌ | كَانَتِ الْمُعَلِّمَاتُ جَالِسَاتٍ | فعل ناقص خبر کو نصب دیتا ہے اس لیے جمع مؤنث سالم کی حالت نصبی لے آئے۔ |
| 6 | اَلْمُسْلِمُوْنَ قَائِمُوْنَ | كَانَ الْمُسْلِمُوْنَ قَائِمِيْنَ | فعل ناقص خبر کو نصب دیتا ہے اس لیے جمع مذکر سالم کی حالت نصبی لے آئے۔ |
| 7 | اَللَّبَنُ حَارٌّ | كَانَ اللَّبَنُ حَارًّا | افعال ناقصہ اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔ |
| 8 | اَلْاَشْجَارُ مُثْمِرَةٌ | كَانَتْ الْاَشْجَارُ مُثْمِرَةً | افعال ناقصہ اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔ |
| 9 | وَجْهُهٗ مُسْوَدٌّ | كَانَ وَجْهُهٗ مُسْوَدًّا | افعال ناقصہ اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔ |
| 10 | هٰذَا زَاهِدٌ | لَيْسَ هٰذَا زَاهِدًا | افعال ناقصہ اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔ |
| 11 | اَلنِّسَاءُ صَالِحَاتٌ | كَانَتِ النِّسَاءُ صَالِحَاتٍ | فعل ناقص خبر کو نصب دیتا ہے اس لیے جمع مؤنث سالم کی حالت نصبی لے آئے۔ |
| 12 | دَاوٗدُ اَعْبَدُ الْبَشَرِ | كَانَ دَاوٗدُ اَعْبَدَ الْبَشَرِ | افعال ناقصہ اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔ |
| 13 | زَيْدٌ اَبُوْكَ | كَانَ زَيْدٌ اَبَاكَ | فعل ناقص خبر کو نصب دیتا ہے اس لیے "ابو" کی حالت نصبی لے آئے۔ |

**ب 1: درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | كَانَ الْوَلَدُ ذَكِيٌّ | كَانَ الْوَلَدُ ذَكِيًّا | "ذکی" فعل ناقص کی خبر ھے جو منصوب ھوتی ھے۔ |
| 2 | يَكُوْنُ الْكَسْلَانَ مَحْرُوْمٌ | يَكُوْنُ الْكَسْلَانُ مَحْرُوْمًا | "الکسلان" فعل ناقص کا اسم ھے جو مرفوع ھوتا ھے جبکه "محروم" فعل ناقص کی خبر ھے جو منصوب ھوتی ھے۔ |
| 3 | صَارَ الْقَاضِيَ فَرِحًا | صَارَ الْقَاضِيْ فَرِحًا | "القاضی" فعل ناقص کا اسم ھے جو اسم منقوص ھے اس کی حالت رفعی ضمه تقدیری سے آتی ھے۔ |
| 4 | كَانَتِ الْبَنَاتُ عَالِمَاتً | كَانَتِ الْبَنَاتُ عَالِمَاتٍ | "عالمات" فعل ناقص کی خبر ھے جو جمع مؤنث سال ھے اس کی حالت نصبی کسرہ کے ساتھ آتی ھے۔ |
| 5 | يَصِيْرُ الطَّلَبَةُ عَالِمُوْنَ | يَصِيْرُ الطَّلَبَةُ عَالِمِيْنَ | "عالمون" فعل ناقص کی خبر ھے جو جمع مذکر سالم ھے اس کی حالت نصبی یاء ساکن ماقبل مکسور آتی ھے۔ |
| 6 | فَقِيْرًا كَانَ زَيْدًا | فَقِيْرًا كَانَ زَيْدٌ | "زید" فعل ناقص کا اسم ھے جو مرفوع ھوتا ھے۔ |
| 7 | حَرِيْصًا مَازَالَ الْفَقِيْرُ | مَازَالَ الْفَقِيْرُ حَرِيْصًا | جس فعل ناقص سے پہلے "ما" ھو اس کی خبر فعل ناقص سے پہلے نہیں آسکتی۔ |
| 8 | كَانَ بَكْرٌ بِغَنِيٍّ | لَيْسَ بَكْرٌ بِغَنِيٍّ | "لَیْسَ" کی خبر پر باء داخل ھوسکتا ھے۔ |
| 9 | مَاانْفَكَّ الْوَلَدَيْنِ مُتَعَلِّمَانِ | مَاانْفَكَّ الْوَلَدَانِ مُتَعَلِّمَيْنِ | "الولدین" فعل ناقص کا اسم ھے جو تثنیه ھے اس کی حالت رفعی الف سے آتی ھے۔ |

| 10 | كَانَ الْمُؤْمِنِيْنَ مُفْلِحُوْنَ | كَانَ الْمُؤْمِنُوْنَ مُفْلِحِيْنَ | "المؤمنين" فعل ناقص کا اسم ھے جو جمع مذکر سالم ھے اس کی حالت رفعی واؤ سے آتی ھے۔ |
|---|---|---|---|

☆☆☆☆☆

# الدرس الثامن والعشرون: ماولا مشابہ بلیس کا بیان

**تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

- ما اور لا اپنے اسم کو نصب اور خبر کو رفع دیتے ہیں۔ **جواب**: اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔
- ما اور لا کے اسم اور خبر کا وہی حکم ہے جو فعل اور فاعل کا ہے۔ **جواب**: وہی حکم ہے جو مبتدا اور خبر کا ہے۔
- ان کا اسم ان کی خبر سے پہلے آجائے تو یہ کوئی عمل نہیں کرینگے۔ **جواب**: خبر اسم سے پہلے آجائے تو کو یہ عمل نہیں کرینگے۔
- ما صرف معرفہ میں عمل کرتا ہے۔ **جواب**: ما دونوں میں عمل کرتا ہے۔
- لا کی خبر پر بھی باء آجاتی ہے۔ **جواب**: لا کی خبر پر باء نہیں آسکتی۔

**تمرین نمبر3: الف: درج ذیل جملوں پر مَا، لَا، یا اِنْ داخل کرکے ان کو عمل دیجیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | اَلْقَلَمُ جَیِّدٌ | مَاالْقَلَمُ جَیِّدًا | ماولا مشابه بلیس اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ھیں |
| 2 | وَلَدَان جَالِسَان | مَاوَلَدَان جَالِسَیْن | مامشابه بلیس کی خبر منصوب ھوتی ھے اس لیے تثنیه کی حالت نصبی لائے۔ |
| 3 | اَشْجَارٌطَوِیْلَةٌ | مَااَشْجَارٌطَوِیْلَةً | ماولا مشابه بلیس اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ھیں |
| 4 | رَجُلَان شَاعِرَان | لَارَجُلَان شَاعِرَیْن | مامشابه بلیس کی خبر منصوب ھوتی ھے اس لیے تثنیه کی حالت نصبی لائے۔ |
| 5 | اَنَااَخُوْهُ | مَااَنَااَخَاهُ | مامشابه بلیس کی خبر منصوب ھوتی ھے اس لیے "اخ" کی حالت نصبی لائے۔ |
| 6 | مُؤْمِنَاتٌ قَائِمَاتٌ | مَامُؤْمِنَاتٌ قَائِمَاتٍ | مامشابه بلیس کی خبر منصوب ھوتی ھے اس لیے جمع مؤنث سالم کی حالت نصبی لائے۔ |
| 7 | خَالِدٌصَدِیْقِیْ | مَاخَالِدٌصَدِیْقِیْ | مامشابه بلیس کی خبر منصوب ھوتی ھے اس لیے مضاف الی الیاء کی حالت نصبی لائے۔ |
| 8 | هٰذَابَشَرٌ | مَاهٰذَابَشَرًا | ماولا مشابه بلیس اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ھیں |
| 9 | اَلْقَاضِیْ مَوْجُوْدٌ | مَاالْقَاضِیْ مَوْجُوْدًا | ماولا مشابه بلیس اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ھیں |
| 10 | اَلرِّجَالُ قَائِمُوْنَ | مَاالرِّجَالُ قَائِمِیْنَ | مامشابه بلیس کی خبر منصوب ھوتی ھے اس لیے جمع مذکر سالم کی حالت نصبی لائے۔ |
| 11 | اَلْمَسَاجِدُفَسِیْحَةٌ | مَاالْمَسَاجِدُفَسِیْحَةً | ماولا مشابه بلیس اپنے اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ھیں |

**ب):۔ درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | ماخَالِدٌشَاعِرٌ | مَاخَالِدٌشَاعِرًا | "شاعر" مامشابه بلیس کی خبر ھے جو منصوب ھوتی ھے۔ |
| 2 | لازَیْدٌعَالِمًا | مَازَیْدٌعَالِمًا | لا معرفه پر داخل نہیں ھوتا۔ |
| 3 | مَاالْمُفْتِیُ بِحَاضِرٍ | مَاالْمُفْتِیْ بِحَاضِرٍ | "المفتی" مامشابه بلیس کا اسم ھے جو اسم منقوص ھے اس کی حالت رفعی ضمه تقدیری سے آتی ھے۔ |

| 4 | اِنْ اَنْتُمْ اِلّا کَاذِبِیْنَ | اِنْ اَنْتُمْ اِلّا کَاذِبُوْنَ | خبر سے پہلے اِلّا آجائے تو ان کا عمل باطل ہو جاتا ھے۔ |
|---|---|---|---|
| 5 | لا رَجُلَانِ قَائِمًا | لَا رَجُلَانِ قَائِمَیْنِ | ما و لا مشابہ بلیس کے اسم اور خبر کا وھی حکم ھے جو مبتدا اور خبر کا یعنی خبر مفرد ھو تو واحد، تثنیہ، جمع اور مذکر و مؤنث میں اسم کے مطابق ھوگی۔ اسی قاعدے کی وجہ سے قائم کی تثنیہ بنادی۔ |
| 6 | مَااِنْ صَادِقٌ نَادِمًا | مَااِنْ صَادِقٌ نَادِمٌ | ما کے بعد اِنْ آجائے تو ما کا عمل باطل ھو جاتا ھے۔ |
| 7 | مَاالْکَافِرُوْنَ نَاجِحُوْنَ | مَاالْکَافِرُوْنَ نَاجِحِیْنَ | ناجحون "ما مشابہ بلیس کی خبر ھے جو جمع مذکر سالم ھے جس کی حالت نصبی یاء ساکن ماقبل مکسور سے آتی ھے۔ |
| 8 | مَاھُمْ بِمُؤْمِنُوْنَ | مَاھُمْ بِمُؤْمِنِیْنَ | باء حرف جر کی وجہ سے "مؤمنون" جمع مذکر سالم کی حالت جری لائی گئی۔ |
| 9 | مَالَهٗ نَصِیْرًا | مَالَهٗ نَصِیْرٌ | نصیر "ما مشابہ بلیس کا اسم ھے اسلیے مرفوع ھے |
| 10 | مَاالْحَیَاةُ الدُّنْیَااِلّا فَانِیَةً | مَاالْحَیَاةُ الدُّنْیَااِلّا فَانِیَةٌ | ما مشابہ بلیس کے بعد اِلّا آجائے تو ما کا عمل باطل ھو جاتا ھے۔ |
| 11 | اِنْ فَاطِمَةُ جَالِسًا | اِنْ فَاطِمَةُ جَالِسَةً | خبر مفرد ھو تو واحد تثنیہ، جمع اور مذکر و مؤنث میں اسم کے مطابق ھوتی ھے "فاطمة "مؤنث ھے اسی لیے جالسة "مؤنث لائے |
| 12 | مابکرٌ ابوک | مابکرٌ اَبَاکَ | ما مشابہ بلیس کی خبر منصوب ھوتی ھے اس لیے "اب" کی حالت نصبی لائے۔ |



# الدرس التاسع والعشرون: مفعول مطلق کا بیان

**تمرین نمبر 2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

- مفعول مطلق ہمیشہ مرفوع ہوتا ہے۔ **جواب**: منصوب ہوتا ہے۔
- جو مفعول مطلق فَعْلَةٌ کے وزن پر ہو یا موصوف ہو وہ عددی ہوگا۔ **جواب**: فَعْلَةٌ کے وزن پر ہو یا اس کا تثنیہ ہو یا ایسا اسم عدد ہو جو مصدر کی طرف مضاف ہو وہ مفعول مطلق عددی ہوگا۔
- جو مفعول مطلق فِعْلَةٌ کے وزن پر ہو یا اسم عدد مضاف بمصدر ہو وہ نوعی ہوگا۔ **جواب**: فِعْلَةٌ کے وزن پر ہو یا مضاف ہو یا موصوف ہو وہ مفعول مطلق نوعی ہوگا۔
- مفعول مطلق کا فعل ہمیشہ مذکور ہوتا ہے۔ **جواب**: قرینہ ہو تو مفعول مطلق کا فعل حذف کرنا جائز ہے۔ بعض مفعول مطلق کے افعال ہمیشہ محذوف ہوتے ہیں۔

**تمرین نمبر 3: درج ذیل جملوں میں مفعول مطلق اور اس کی قسم متعین فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|

| 1 | تَدُوْرُ الشَّمْسُ دَوْرَةً فِی یَوْمٍ | "دورةً" مفعول مطلق عددی ہے۔ | "دَورة" عددی اس لیے ھے کہ یہ "فَعْلَةً" کے وزن پر ھے۔ |
|---|---|---|---|
| 2 | وَكَلَّمَ اللّٰهُ مُوْسٰی تَكْلِيْمًا | "تکلیما" مفعول مطلق تاکیدی ھے۔ | تَکْلِیما" عددی اور نوعی میں سے نہیں ھے۔ |
| 3 | وَثَبَ خَالِدٌ وُثُوْبَ الْاَسَدِ | "وثوب" مفعول مطلق نوعی ھے۔ | وثوب" نوعی اس لیے ھے کہ یہ مضاف ھے۔ |
| 4 | ضَرَبْتُ الْحَيَّةَ ضَرْبَةً | ضَربَةً" مفعول مطلق عددی ھے۔ | ضربة" عددی اس لیے ھے کہ یہ "فَعْلَةٌ" کے وزن پر ھے۔ |
| 5 | جَلَسَ زَيْدٌ جِلْسَةَ الْاَمِيْرِ | "جِلسة" مفعول مطلق نوعی ھے۔ | جلسة" نوعی اس لیے ھے کہ یہ "فِعْلَةٌ" کے وزن پر ھے۔ |
| 6 | اَدَّبَ الْاُسْتَاذُ التِّلْمِيْذَ تَاْدِيْبًا | "تادیبا" مفعول مطلق تاکیدی ھے۔ | تادیبا" عددی اور نوعی میں سے نہیں ھے۔اس لیے تاکیدی ھے |
| 7 | قَاتَلَ زَيْدٌ قِتَالًا | قِتالاً" مفعول مطلق تاکیدی ھے۔ | "قتالا" عددی اور نوعی میں سے نہیں ھے۔اس لیے تاکیدی ھے۔ |
| 8 | وَرَتِّلِ الْقُرْآنَ تَرْتِيْلًا | مفعول مطلق تاکیدی ھے۔ | "ترتیلا" عددی اور نوعی میں سے نہیں ھے۔اس لیے تاکیدی ھے۔ |
| 9 | اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا | فتحا" مفعول مطلق نوعی ھے۔ | "فتحا" نوعی اس لیے ھے کہ یہ موصوف ھے |
| 10 | اَنْبَتَ اللّٰهُ نَبَاتًا | نباتًا" مفعول مطلق تاکیدی ھے۔ | تباتا" عددی اور نوعی میں سے نہیں ھے۔اس لیے تاکیدی ھے۔ |
| 11 | قرات القرآن سبع قراءات | "سبع مراءات" مفعول مطلق عددی ھے۔ | سبع اسم عدد مرات کی طرف مضاف ھے اس لیے مفعول مطلق عددی ھے۔ |



# الدرس الثلاثون: مفعول بہ کا بیان

## تمرین نمبر 2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

- مفعول بہ مرفوع ہوتا ہے۔ **جواب**: مفعول بہ منصوب ہوتا ہے۔
- ایک فعل کے تین یا چار مفعول بہ ہو سکتے ہیں۔ **جواب**: ایک فعل کے دو یا تین مفعول بہ ہو سکتے ہیں۔
- مفعول بہ ہمیشہ فعل اور فاعل کے بعد آتا ہے۔ **جواب**: عام طور پر مفعول بہ فعل اور فاعل کے بعد آتا ہے۔اور کبھی ان سے پہلے بھی آجاتا ہے۔

## تمرین نمبر 3: درج ذیل جملوں میں مفعول بہ کی پہچان کیجئے۔

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | اِيَّاكَ نَعْبُدُ | اِیّاک | ضمیر منصوب منفصل ھے جو مفعول بہ بنتی ھے۔ |
| 2 | رزقنا اللّٰه علما وافعا | "نا" ضمیر | نا" ضمیر "رزق" فعل ماضی کا مفعول بہ ھے۔ |
| 3 | رُمَّانًا اَكَلَ بَكْرٌ | رُمّانا | "اکل" فعل کا مفعول بہ ھے۔ |

| 4 | اَنَااَحْتَرِمُ الْمُسْلِمِیْنَ | المسلمین | "احترم"فعل کامفعول بہ ھے۔ |
|---|---|---|---|
| 5 | رَاٰی فِیْلًا وَلَدٌ | فیلاً | "راٰی"فعل کامفعول بہ ھے۔ |
| 6 | دَعَااَبِیْ اَخِیْ | اخی | "دعا"فعل کامفعول بہ ھے۔ |
| 7 | اَکَلَ الْکُمَّثْرٰی مُوْسٰی | الکمثریٰ | "اکل"کامفعول بہ ھے۔ |
| 8 | اِتَّقُوااللّٰہَ | اللّٰہ اسم جلالت | اللّٰہ اسم جلالت"اتقوا"فعل امرکامفعول بہ ھے۔ |
| 9 | اَعْطٰی زَیْدٌفَقِیْرًارُوْبِیَةً | "فقیرا"اور"روبیة" | "اعطیٰ"کامفعول بہ اول وثانی |
| 1 | لقیناالاستاذ | "نا"ضمیر | "نا"ضمیرمفعل بہ ھے۔ |
| 1 | اَکْرَمْتُ اَخَازَیْدٍ | اخا | "اکرمت"فعل کامفعول بہ ھے۔ |
| 1 | رَاَیْتُ نَھْرَیْنِ فِی الْحَدِیْقَةِ | نھرین | "رایتُ"کامفعول بہ ھے۔ |
| 1 | اُحِبُّ اَبِّی | ابی | "احب"فعل کامفعول بہ ھے۔ |
| 1 | اِشْتَرَیْتُ کُرَّاسَاتٍ | کراسات | "اشتریت"فعل کامفعول بہ ھے۔ |
| 1 | اِتَّقِ دَعْوَةَ الْمَظْلُوْمِ | دعوة | "اتق"فعل کامفعول بہ ھے۔ |
| 1 | اِجْتَنِبُوْاالْخَمْرَ | الخمر | "اجتنبوا"فعل کامفعول بہ ھے۔ |



# الدرس الحادی والثلاثون: مفعول فیہ کابیان

**تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

- مفعول فیہ کوظرف زمان بھی کہتے ہیں۔ **جواب**: مفعول فیہ کوظرف بھی کہتے ہیں۔
- جس ظرف کی حد ہو اسے ظرف مبہم کہتے ہیں۔ **جواب**: اسے ظرف محدود کہتے ہیں۔
- ظرف زمان سے پہلے فی لانا واجب ہے۔ **جواب**: ظرف مکان محدود سے پہلے فی لانا واجب ہے۔
- ظرف مکان سے پہلے فی لانا جائز نہیں۔ **جواب**: ظرف مبہم سے پہلے فی لانا جائز نہیں۔

**تمرین نمبر3: مفعول فیہ الگ کیجیے نیز بتائیے کہ اس سے پہلے فی آسکتا ھے کہ نھیں۔**

| نمبر | مثال | مفعول فیہ | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | وُلِدَنَبِیُّنَاعَلَیْہِ السَّلَام یَوْمَ الْاِثْنَیْنِ | یوم الاثنین | ظرف زمان محدودھے جس سے پہلے "فی "لاناجائزھے۔ |
| 2 | خَتَمْتُ الْقُرآنَ لَیْلَةَ الْقَدْرِ | لیلة القدر | ظرف زمان محدودھے جس سے پہلے "فی "لاناجائزھے۔ |
| 3 | صَلَّیْتُ خَلْفَ الْاِمَامِ | خلف الامام | ظرف مبھم سے پہلے "فی "لاناجائزنھیں۔ |
| 4 | اَسْتَیْقِظُ وَقْتَ التَّھَجُّدِ | وقت التھجد | ظرف زمان محدودھے جس سے پہلے "فی "لاناجائزھے۔ |
| 5 | اُتْلُوالْقُرْآنَ کُلَّ یَوْمٍ صَبَاحًا | کل یوم | ظرف زمان محدودسے پہلے "فی "لاناجائزھے۔ |
| 6 | اَطِیْعُ الْوَالِدَیْنِ دَائِمًا | دائما | ظرف مبھم سے پہلے "فی "لاناجائزنھیں۔ |
| 7 | اَصُوْمُ شَھْرَرَمْضَانَ | شھررمضان | ظرف زمان محدودھے جس سے پہلے "فی "لاناجائزھے۔ |

**ب: درج ذیل جملوں میں غلطی اور اس کی وجہ کی نشاندھی فرمائیے۔**

| | | | |
|---|---|---|---|
| | اے میرے رب! مجھے توفیق دے کہ میں بھلائی کے راستے چلوں | | |
| 10 | هَلَّا حَفِظْتَ الدَّرْسَ فَتَفُوْزَ<br>تو سبق یاد کیوں نہیں کرتا کہ کامیاب ہو | فاء کے بعد ان مقدر ھے۔ | فا کا ما قبل مابعد کے لیے سبب ہے اور فاء سے پہلے تحضیض ہے جو فاء کے بعد ان مقدر ہونے کی شرائط میں سے ایک شرط ہے۔ |

**ب: درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | لَمْ يَكُنْ زَيْدٌ لِيَكْذِبُ | لَمْ يَكُنْ زَيْدٌ لِيَكْذِبَ<br>زید کی یہ شان نہیں کہ وہ جھوٹ بولے | لام کئ جو کئ کے معنی میں ہو اس کے بعد اَن مقدر ہوتا ہے۔ |
| 2 | اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ فَيَغْفِرَلِيْ | هَلَّا اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ فَيَغْفِرَلِيْ<br>میں اللہ سے معافی کیوں نہیں مانگتا کہ وہ مجھے معاف فرمادے | فاء کے بعد اَن مقدر ہوتا ہے جبکہ اس سے پہلے آٹھ چیزوں میں سے کوئی ایک ہو اس لیے تحضیض لائے۔ |
| 3 | اَعْلَمُ اَنْ سَيَاْتِيَ زَيْدٌ | اَعْلَمُ اَنْ سَيَاْتِيْ زَيْدٌ<br>میں جانتا ہوں کہ عقریب زید آجائے گا | جو اَن، علم کے بعد آئے وہ مخفف ہوتا ہے۔ |
| 4 | جِئْتُ لِاَتَعَلَّمُ | جِئْتُ لِاَتَعَلَّمَ<br>میں سیکھنے کے لیے آیا ہوں | لام کئ جو کئ کے معنی میں ہو اس کے بعد اَن مقدر ہوتا ہے۔ |
| 5 | يَجْتَهِدُ خَالِدٌ فَيَفُوْزَ | هَلَّا يَجْتَهِدُ خَالِدٌ فَيَفُوْزَ<br>خالد کوشش کیوں نہیں کرتا کہ وہ کامیاب ہو | فاء کے بعد اَن مقدر ہوتا ہے جبکہ اس سے پہلے آٹھ چیزوں میں سے کوئی ایک ہو اس لیے تحضیض لائے۔ |
| 6 | اَرٰى اَنْ لَا يَرْجِعَ الْغَائِبُ | اَرٰى اَنْ لَا يَرْجِعَ الْغَائِبُ<br>میرے رائے کے مطابق غائب نہیں آئے گا۔ | جو اَن، "رُؤْيَة" کے بعد آئے وہ مخفف ہوتا ہے۔ |



# الدرس الستون: شرط وجزا کا بیان

**تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

1. شرط کبھی جملہ اسمیہ ہوتی ہے اور کبھی جملہ فعلیہ۔ **جواب**: شرط ہمیشہ جملہ فعلیہ ہوگی اور جزا کبھی جملہ فعلیہ اور کبھی جملہ اسمیہ ہوگی۔
2. شرط اور جزا میں سے جو مضارع ہو اسے جزم دینا واجب ہے۔ **جواب**: شرط وجزا دونوں مضارع ہوں تو دونوں پر جزم واجب ہے۔
3. جزا فعل نہی ہو تو اس پر فَا لانا ناجائز ہے۔ **جواب**: جزا جملہ انشائیہ ہو تو فا لانا واجب ہے۔
4. جزا مضارع منفی ہو تو اس پر فا لانا جائز ہے۔ **جواب**: جزا فعل مضارع مثبت یا مضارع منفی بذریعہ لا ہو تو فاء لانا اور نہ لانا دونوں جائز ہے۔

## تمرین نمبر 3: الف) شرط و جزا میں کہاں کہاں جزم واجب ہے نیز جزا پر فَا لانے کا حکم کیا ہے؟

| نمبر | مثال | جواب | فاءلانے کاحکم |
|---|---|---|---|
| 1 | اِذْمَاتَدْرُسْ تَنْجَحْ<br>(جب کبھی تم درس دوگے نجات پاجاؤگے) | شرط وجزادونوں مضارع ہیں اس لیے جزم واجب ہے۔ | جزامضارع مثبت ہوتوفاءلانایانہ لانادونوں جائزھیں۔ |
| 2 | مَنْ يَرْحَمْ لَمْ يُحْرَمْ<br>(جو رحم نہیں کرتا رحم نہیں کیا جاتا) | شرط وجزادونوں مضارع ہیں اس لیے جزم واجب ہے۔ | جزاکے شروع میں "لم" ہوتوفاءلاناجائزنہیں۔ |
| 3 | فَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰہِ<br>توجب تم قرآن پڑھو تو اللہ کی پناہ مانگو | "فاسْتَعِذْ" جزاجملہ انشائیہ ہے اس لیے جزم واجب ہے۔ | جزاجملہ انشائیہ ہے اس لیے فاءلاناواجب ہے۔ |
| 4 | وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْاِسْلٰمِ دِيْنًا فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْهُ<br>اور جو اسلام کے سوا کوئی دین چاہے گا وہ ہر گز اس سے قبول نہ کیا جائے گا | شرط وجزادونوں مضارع ہیں اس لیے جزم واجب ہے۔ | جزافعل مضارع "لَنْ" کے ساتھ ہے اس لیے فاءلاناواجب ہے۔ |
| 5 | وَمَنْ يَّقْتُلْ مُؤْمِنًا مُّتَعَمِّدًا فَجَزَآؤُهٗ جَهَنَّمُ<br>اور جو کوئی مسلمان کو جان بوجھ کر قتل کرے تو اس کا بدلہ جہنم ہے | شرط فعل مضارع ہوتوجزم واجب ہے۔ | جزاجملہ اسمیہ ہوتوفاءلاناواجب ہے۔ |
| 6 | وَمَنْ اِسْتَشَارَ لَا يَنْدَمْ<br>(جو مشورہ کرتا ہے نادم نہیں ہوتا) | صرف جزاءمضارع ہے اس لیے جزم اور رفع دونوں جائزھیں | جزافعل مضارع منفی بذریعہ لاھوتوفالانانہ لانادونوں جائز۔ |
| 7 | مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ<br>جس نے رسول کا حکم مانا بے شک اُس نے اللہ کا حکم مانا | شرط مضارع ہے اس لیے جزم واجب ہے۔ | جزاماضی قدکے ساتھ ہے اس لیے فاءلاناواجب ہے۔ |

| 8 | مَاقُدِّرَفَسَوْفَ يَاْتِي<br>(جو مقدر کر دیا گیا پس وہ آنے والا ہے) | صرف شرط مضارع ھے اسلیے جزم ورفع دونوں جائزھیں | جزاءفعل مضارع سوف کے ساتھ ھوتوفاءلاناواجب ھے |
|---|---|---|---|

ب:درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | اِنْ تَحْفُظُ الدَّرْسَ اَنْتَ نَاجِحٌ | اِنْ تَحْفُظِ الدَّرْسَ فَاَنْتَ نَاجِحٌ | شرط فعل مضارع ھے اسلیے جزم واجب ھے۔جزاءجمله اسمیه ھوتوفاءلاناواجب ھے۔ |
| 2 | اِذَاتصبِرْسَتُوْجَرُ | اِذَاتصبِرْفَسَتُوْجَرُ | شرط وجزاءمضارع ھیں اس لیے جزم واجب ھے۔اورجزاءفعل مضارع س کے ساتھ ھے اسلیے فاءلاناواجب ھے |
| 3 | اِنْ تَكْسِلُوْنَ فَلَمْ تَفُوْزُوْنَ | اِنْ تَكْسِلُوْالَمْ تَفُوْزُوْا | شرط وجزاءمضارع ھیں اس لیے جزم واجب ھے۔اورجزاءکے شروع میں لم ھے اسلیے فاءلاناناجائزھے۔ |
| 4 | اِذَاعَزَمْتَ تَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ | اِذَاعَزَمْتَ فَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ | جزاجمله انشائیه ھوتوفاءلگاناواجب ھے۔ |
| 5 | مَاتَذْرَعُوْنَ فَحَصَدْتُمْ | مَاتَذْرَعُوْاحَصَدْتُمْ | شرط مضارع ھے اسلیے جزم واجب ھے۔اورماضی بغیرقدکے ھوتوفاءلاناجائزنھیں۔ |
| 6 | مَنْ تُحْسِنُ اِلَيْهِ يُحْسِنُ اِلَيْكَ | مَنْ تُحْسِنْ اِلَيْهِ يُحْسِنْ اِلَيْكَ | شرط وجزاءدونوں مضارع ھیں اس لیے جزم واجب ھے۔ |
| 7 | اِنْ اَحْسَنْتَ لَاتَمُنُّ | اِنْ اَحْسَنْتَ فَلَاتَمُنُّ | جزاءجمله انشائیه ھوتوفاءلاناواجب ھے۔ |



# الدرس الحادی والستون: حرف نداءاورمنادیٰ کابیان

تمرین نمبر2؛غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

1. حرف نداءیاصرف منادیٰ قریب کے لیے آتاھے۔**جواب**:قریب وبعیددونوں کے لیے آتاھے۔
2. حرف نداءاورمنادیٰ معرفه کے درمیان هٰذَا بڑھاتےھیں۔**جواب**:حرف نداءاورمنادیٰ معرف باللام کے درمیان اَيُّهَا،هٰذَا۔۔یا۔۔اَيُّهٰذَا بڑھاتےھیں۔
3. منادیٰ معرفه مبنی علی الضم ھوتاھے۔**جواب**:منادیٰ مفردمعرفه مبنی علی الضم ھوتاھے۔

تمرین نمبر 3:الف) منادیٰ، اس کی قسم اور اعراب و بناء کے اعتبار سے اس کا حکم بیان کیجیے۔

| نمبر | مثال | منادیٰ اور اس کی قسم | اعراب و بناء کے اعتبار سے حکم |
|---|---|---|---|
| 1 | یَااَللّٰہُ | اللّٰہُ اسم جلالت منادیٰ مفرد معرفہ | ضمہ پر مبنی ہوگا |
| 2 | یَارَسُوْلَ اللّٰہِ | "رسول" منادیٰ مضاف ہے۔ | منصوب ہوگا۔ |
| 3 | یٰاَیَّتُهَا النَّفْسُ | "الفس" منادیٰ معرف باللام ہے | ضمہ پر مبنی ہے۔ |
| 4 | رَبَّنَا اغْفِرْلَنَا | "ربنا" منادیٰ مضاف ہے۔ | منصوب ہوگا۔ |
| 5 | ھَیَاظَالِمًا نَفْسًا | "ظالما" مشابہ مضاف ہے | منصوب ہوگا۔ |
| 6 | اَیَاوَلَدَانِ | "ولدان" منادیٰ تثنیہ ہے | الف پر مبنی ہوگا۔ |
| 7 | اَسَعْدُ اَکْرِمْ اُسْتَاذَکَ | "سعد" منادیٰ مفرد معرفہ ہے | ضمہ پر مبنی ہوگا |
| 8 | ھَیَانَاصِرُ بْنَ یَاسِرٍ | "ناصر" منادیٰ علم ہے جس کی صفت ابن ہے جو اگلے کے لیے مضاف ہے | مفتوح اور مضموم دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں |
| 9 | رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ | "رب" منادیٰ مضاف ہے۔ | منصوب ہوگا۔ |
| 10 | یَاطَالِعِیْنَ جَبَلًا | "طالعین" مشابہ مضاف ہے۔ | منصوب ہوگا۔ |

ب):درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | یَازَیْدًا | یَازَیْدُ | منادیٰ مفرد معرفہ ہو تو ضمہ پر مبنی ہوتا ہے۔ |
| 2 | اَیَاعَبْدُ اللّٰہِ | اَیَاعَبْدَ اللّٰہِ | منادیٰ مضاف ہو تو منصوب ہوتا ہے۔ |
| 3 | اَطَالِبُ تَخَافُ اللّٰہَ تَفُوْزُ | اَطَالِبًا تَخَافُ اللّٰہَ تَفُوْزُ | منادیٰ مشابہ مضاف ہو تو منصوب ہوتا ہے۔ |
| 4 | ھَیَاعِرفَانُ بْنُ دَاؤٗدَ | ھَیَاعِرفَانُ بْنَ دَاؤٗدَ | منادیٰ مرفوع و منصوب دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں جبکہ "ابن" صرف منصوب پڑھا جائے گا۔ |
| 5 | یَارَحْمَةٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ | یَارَحْمَةً لِّلْعٰلَمِیْنَ | منادیٰ نکرہ ہو تو منصوب ہوتا ہے۔ |

| 6 | يَامُسْلِمِيْنَ سَارِعُوْااِلَى الْخَيْرِ | يَامُسْلِمُوْنَ سَارِعُوْااِلَى الْخَيْرِ | منادیٰ جمع مذکر سالم ہو تو واؤ پر مبنی ہو گا۔ |
|---|---|---|---|
| 7 | يَاالْوَلَدُاِحْفَظْ دَرْسَکَ | يَااَيُّهَاالْوَلَدُاِحْفَظْ دَرْسَکَ | منادیٰ معرف باللام ہو تو حرف ندا اور اس کے درمیان "ایھا" وغیرہ کا اضافہ کرتے ہیں۔ |
| 8 | يَاهِنْدًاابْنَةَ زَيْدٍ | يَاهِنْدُاابْنَةَ زَيْدٍ | منادیٰ علم اور اس کی صفت "ابن، ابنۃ" ہو جو ایک اور علم کی طرف مضاف ہو تو منادیٰ کو مرفوع اور مفتوح دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں۔ |

☆☆☆☆☆

# الدرس الثانی والستون: ترخیم اور استغاثہ کا بیان

**تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

1. منادیٰ سے ایک حرف کو حذف کر دینا ترخیم ہے۔ **جواب**: ایک یا دو حروف یا ایک جزو کو تخفیفاً حذف کرنا ترخیم کہلاتا ہے۔
2. منادیٰ مبنی میں ترخیم ہو سکتی ہے۔ **جواب**: منادیٰ علم ہو مبنی ہو اور تین حروف سے زائد ہو تو ترخیم ہو سکتی ہے۔
3. منادیٰ مرخم کو مرفوع اور مجرور دونوں طرح پڑھنا جائز ہے۔ **جواب**: منادیٰ مرخم کو ضمہ کے ساتھ اور اس کی اپنی حرکت کے ساتھ دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں۔

**تمرین نمبر3: الف) منادیٰ، منادیٰ مرخم، مستغاث اور مستغاب لہ کی شناخت فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | يُوْسُفُ لَاتَتَكَلَّمْ | حرف نداء محذوف ہے "یوسف" منادیٰ ہے | منادیٰ مفرد معرفہ ہو تو ضمہ پر مبنی ہوتا ہے۔ |
| 2 | يَالَرَسُوْلِ اللّٰهِ لِلْغُرَبَاءِ | "رسول اللّٰہ" مستغاث اور "الغرباء" مستغاث لہ ہے | مستغاث کے شروع میں لام استغاثہ مفتوح اور مستغاث لہ میں مجرور ہوتا ہے۔ |
| 3 | يَاخَالُ اُسْكُتْ | "خال" منادیٰ مرخم ہے | منادیٰ مرخم کو ضمہ اور اس کی اپنی حرکت دونوں طرح پڑھ سکتے ہیں۔ |
| 4 | رَبَّنَاارْحَمْنَا | "ربنا" منادیٰ ہے | منادیٰ مضاف ہو تو منصوب ہوتا ہے۔ |

| 5 | اَیَافَاطِمَ اِقْرَئِی الْکِتَابَ | "فاطم" منادیٰ مرخم ھے | منادیٰ مرخم کو ضمه اور اس کی اپنی حرکت دونوں طرح پڑھ سکتے ھیں۔ |
|---|---|---|---|
| 6 | یَاعِبَادَاللّٰهِ اَعِیْنُوْنِی | "عباد" منادیٰ ھے۔ | منادیٰ مضاف ھو تو منصوب ھوتا ھے۔ |

ب:) درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | یَاغُلَا اَطِعْ سَیِّدَکَ | یَاغُلَامَانِ اَطِعْ سَیِّدَکَ | منادیٰ تثنیه ھے اس لیے الف پر مبنی ھوگا۔ ترخیم کی شرائط نھیں پائی جارھیں۔ |
| 2 | اَیَازَیْ اَدِّ حُقُوْقَکَ | اَیَازَیْدُ اَدِّ حُقُوْقَکَ | زید "تین حروف سے زائد نھیں ھے اس لیے ترخیم جائز نھیں ھے۔ |
| 3 | ھَیَامُسْلِمِیْنَ | ھَیَامُسْلِمُوْنَ | منادیٰ جمع مذکر سالم ھے اس لیے واؤ پر مبنی ھوگا۔ |
| 4 | یَاجَعْ (جعفر) | یَاجَعْفُ (جعفر) | ترخیم میں ایک حرف گرے گا۔ دو گرنے کی شرط نھیں پائی جارھی |
| 5 | یَاعَبْدُاللّٰهِ | یَاعَبْدَاللّٰهِ | منادیٰ مضاف ھو تو منصوب ھوتا ھے۔ |
| 6 | یَالِلْاَمِیْرِلَلْفَقِیْرِ | یَالَلْاَمِیْرِلِلْفَقِیْرِ | مستغاث به پر لام مفتوح جبکه مستغاث له پر لام مکسور ھوتا ھے۔ |

# الدرس الثالث والستون: قسم اور جواب قسم کا بیان

تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

1. جس چیز کی قسم کھائی گئی ہو اسے مقسم بہ کہتے ہیں۔ **جواب**: جس کی قسم کھائی گئی ہو اسے مقسم بہ کہتے ہیں۔
2. جواب قسم جملہ اسمیہ ہو تو اس کے شروع میں اِنَّ یا لام مفتوح کا ہونا ضروری ہے۔ **جواب**: جواب قسم جملہ اسمیہ مثبتہ ہو تو اس کے شروع میں اِنَّ یا لام مفتوح کا ہونا ضروری ہے۔
3. جواب قسم جملہ فعلیہ ہو تو اس کے شروع میں ما، لا یا لن آتا ہے۔ **جواب**: جواب قسم جملہ فعلیہ منفیہ ہو تو ماضی کے ساتھ ما اور مضارع کے ساتھ لا یا لن آتا ہے۔

تمرین نمبر3: الف) درج ذیل جملوں میں اداۃ قسم، مقسم به اور جواب قسم کی شناخت فرمائیے۔

| نمبر | مثال | ترجمه | جواب |
|---|---|---|---|

| 1 | لِلّٰہِ لَایُؤَخَّرُالْاَجَلُ | اللہ کی قسم موت مؤخر نہیں کی جائے گی۔ | لام"اداۃقسم,اللہ اسم جلالت مقسم به,اور"لایؤخرالاجل"جواب قسم |
|---|---|---|---|
| 2 | اُقْسِمُ بِاللّٰہِ لَاسُرُوْرَدَائِمٌ | میں اللہ کی قسم کھاتا ہوں کہ خوشی ہمیشہ نہیں ہے۔ | اقسم"اداۃقسم,اللہ اسم جلالت مقسم به، اور"لاسروردائم"جواب قسم |
| 3 | لَعَمۡرُكَ اِنَّهُمۡ لَفِىۡ سَكۡرَتِهِمۡ | اے محبوب تمہاری جان کی قسم بیشک وہ اپنے نشہ میں ہیں | "لام"اداۃقسم، "عمرک"مقسم به اورانهم لفی سکرتهم"جواب قسم |
| 4 | قَالُوۡا تَاللّٰهِ لَتُسۡـَٔلُنَّ | وہ بولے خدا کی قسم تم سے ضرور سوال ہونا ہے۔ | "تا"اداۃقسم,اللہ اسم جلالت مقسم به اور"لتسئلن"جواب قسم |
| 5 | وَ الۡقُرۡاٰنِ الۡحَكِيۡمِۙ ۝۲ اِنَّكَ لَمِنَ الۡمُرۡسَلِيۡنَۙ | حکمت والے قرآن کی قسم بیشک تم رسولوں میں سے ہو۔ | "و"اداۃقسم، "القرآن الحکیم"مقسم به,انک لمن۔۔الخ"جواب قسم |
| 6 | قَالُوۡا تَاللّٰهِ لَقَدۡ اٰثَرَكَ اللّٰهُ عَلَيۡنَا | بولے خدا کی قسم بیشک اللہ نے آپ کو ہم پر فضیلت دی | "تا"اداۃقسم,اللہ اسم جلالت مقسم به اور"لقدأثرک اللّٰه۔۔الخ"جواب قسم |
| 7 | اَحۡلِفُ بِاللّٰہِ لَنۡ تَفۡنَی الۡجَنَّةُ وَلَا نَعِيۡمُهَا | میں اللہ کی قسم کھاتا ہوں کہ جنت فنا ہو گی اور نہ ہی اس کی نعمتیں | "احلف,اور"با"اداۃقسم,اللہ اسم جلالت مقسم به، "لن تنفی الجنة۔۔الخ"جواب قسم |
| 8 | وَالۡعَصۡرِۙ ۝۱ اِنَّ الۡاِنۡسَانَ لَفِىۡ خُسۡرٍۙ | زمانے کی قسم بے شک آدمی ضرور خسارے میں ہے | "و"اداۃقسم، "العصر"مقسم به، "اِنَّ الانسان۔۔الخ"جواب قسم۔ |

**ب):درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | بِاللّٰہِ فَازَمَنْ اَخْلَصَ الْعَمَلَ | بِاللّٰہِ لَقَدْفَازَمَنْ اَخْلَصَ الْعَمَلَ | جواب قسم جمله فعلیه مثبته هوتو ماضی کے ساتھ لفظ "لَقَدْ" لگاتے هیں۔ |
| 2 | اَحْلِفُ بِاللهِ الصَّحَابَةَ عَدْلٌ | اَحْلِفُ بِاللهِ اِنَّ الصَّحَابَةَ عَدْلٌ | جواب قسم جمله اسمیه مثبته هو تو اس کے شروع میں "اِنَّ یا لام مفتوح کا هونا ضروری هے۔ |

| 3 | وَاللّٰهِ لَمْ يَنْجَحِ الْكَسلَانُ | وَاللّٰهِ لَنْ يَنْجَحَ الْكَسلَانُ | جواب قسم جمله فعلیه منفیه هو تو مضارع کے ساتھ "لا --یا-- لَنْ" آتا هے۔ |
|---|---|---|---|
| 4 | اُقْسِمُ بَاللهِ مَاالْجَاهِلُ حَيٌّ | اُقْسِمُ بَاللهِ مَاالْجَاهِلُ حَيًّا | جواب قسم جمله اسمیه منفیه هو تو اس سے پهلے مامشابه بلیس، لائے نفی جنس یا ان نافیه کا هونا ضروری هے۔ |



# الدرس الرابع والستون: تنازع فعلین

**تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندهی فرمائیے۔**

1. تنازع صرف فعلوں میں ہوتا ہے۔ **جواب**: تنازع دو شبہ فعل کا بھی ہوتا ہے اور ظرف اور جار مجرور میں بھی ہوتا ہے۔
2. دوسرے فعل کو عمل دیں گے تو پہلا فعل واحد ہی رہے گا۔ **جواب**: اگر دوسرے فعل کو عمل دیں گے تو وہ فعل واحد ہی رہے گا۔
3. تنازع کی صرف دو صورتیں ہیں۔ **جواب**: تنازع کی چار صورتیں ہیں۔

**تمرین نمبر3: الف) درج ذیل جملوں میں بتائیں که اسم ظاهر میں عمل کس کو دیا گیا هے۔**

| نمبر | مثال | ترجمه | جواب |
|---|---|---|---|
| 1 | طَلَبَ مِنِّي فَقِيْرٌ وَكَفَاهُ دِرْهَمًا | فقیر نے مجھ سے درہم مانگا اور درہم فقیر کو کافی ہے۔ | اسم ظاهر "درهم" میں پهلے فعل کو عمل دیا گیا۔ |
| 2 | نَصَرُوْنِيْ وَنَصَرْتُ الْقَوْمَ | قوم نے میری مدد کی اور میں نے قوم کی مدد کی۔ | اسم ظاهر "القوم" میں دوسرے فعل کو عمل دیا گیا۔ |
| 3 | قَامَ وَصَلَّوْا الْمُسْلِمُوْنَ | مسلمانوں کھڑے ہوئے اور نے نماز پڑھی۔ | اسم ظاهر "المسلمون" میں پهلے فعل کو عمل دیا گیا۔ |
| 4 | يَزُوْرُوْنَنِيْ وَاَزُوْرُ الْمُعَلِّمِيْنَ | معلمین نے مجھ سے ملاقات کی اور میں نے معلمین کی زیارت کی۔ | اسم ظاهر "المعلمین" میں دوسرے فعل کو عمل دیا گیا۔ |
| 5 | ضَرَبَتْ وَاَكْرَمْنَ الْبَنَاتُ | لڑکیوں نے مارا اور میں نے لڑکیوں کی تعظیم کی۔ | اسم ظاهر "البنات" میں پهلے فعل کو عمل دیا گیا۔ |

| 6 | جَاءَاوَنَصَحَنِيْ رَجُلَانِ | دو مرد آئے اور انہوں نے مجھے نصیحت کی۔ | اسم ظاھر "رجلان" میں دوسرے فعل کو عمل دیا گیا۔ |
|---|---|---|---|
| 7 | اِشْتَرَيْتُ وَقَرَءْتُ خُلَاصَةَ النَّحْوِ | میں نے خلاصۃ النحو خریدی اور پڑھی۔ | اسم ظاھر "خلاصۃ النحو" میں دوسرے فعل کو عمل دیا گیا۔ |
| 8 | طَالَعْتُ وسَرَّنِيَ الْكِتَابَ | میں نے کتاب کا مطالعہ کی اور اس نے مجھے خوشی پہنچائی۔ | اسم ظاھر "الکتاب" میں پہلے فعل کو عمل دیا گیا۔ |
| 9 | نَصَرَتَاوَاَكْرَمَتْ هِنْدَانِ | | "ھندان" میں دوسرے فعل کو عمل دیا گیا |

ب:)درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | ضَرَبْتُ خَالِدًا وَاَكْرَمْتُ خَالِدًا | ضَرَبْتُ وَاَكْرَمْتُ خَالِدًا | تنازع فعلین میں ایک اسم ظاھر ھوتا ھے۔ |
| 2 | اَكْرَمَ وَاَحْسَنَ الزَّيْدَانِ | اَكْرَمَ وَاَحْسَنَا الزَّيْدَانِ | پہلے فعل کو عمل دیا ھے اس لیے دوسرا اسم ظاھر کے مطابق لائے۔ |
| 3 | نَصَرْتُ وَاَهَانُوْنِي الْقَوْمُ | نَصَرْتُ وَاَهَانَنِي الْقَوْمُ | دوسرے کو عمل دیں تو وہ واحد رھتا ھے |
| 4 | نَصَرَاوَاَكْرَمُوا الزَّيْدَانِ | نَصَرَاوَاَكْرَمَ الزَّيْدَانِ | دوسرے کو عمل دیں تو وہ واحد رھتا ھے |
| 5 | عَلَّمَنِيْ وَعَظَّمْتُ الْمُعَلِّمِيْنَ | عَلَّمُوْنِيْ وَعَظَّمْتُ الْمُعَلِّمِيْنَ | دوسرے فعل کو عمل دیا لھٰذا وہ واحد رکھا جبکہ پہلا فعل فاعل چاہ رھا ھے اس لیے وہ اسم ظاھر کے مطابق ھے |
| 6 | سَمِعْنَ وَاَطَعْنَ الْمُسْلِمَاتُ | سَمِعَتْ وَاَطَعْنَ الْمُسْلِمَاتُ | دوسرے کو عمل دیا لھٰذا اسے واحد رکھا |

☆☆☆☆☆

# الدرس الخامس والستون: مبتدا کی قسم ثانی کا بیان

تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

1. جو صیغہ صفت اسم ظاہر کو عمل دے وہ بھی مبتداء ہوتا ہے۔ **جواب**: جو صیغہ نفی یا استفہام کے بعد واقع ہو اور اسم ظاہر کو رفع دے وہ بھی مبتداء ہوتا ہے اور اسی کو مبتدا کی قسم ثانی کہتے ہیں۔

2. صفت کا صیغہ جس اسم ظاہر کو عمل دیتا ہے وہ اس کا فاعل ہوتا ہے۔ **جواب**: اسم ظاہر اس کا فاعل یا نائب الفاعل قائم مقام خبر ہو گا۔

3. صفت کا صیغہ جہاں بھی ہو گا مبتداء یا خبر ہی بنے گا۔ **جواب**: صفت کا صیغہ اور اسم ظاہر دونوں واحد ہوں تو اختیار ہے کہ صیغہ صفت کو مبتدا بنائیں اور اسم ظاہر کو فاعل قائم مقام خبر یا صفت کو خبر مقدم قرار دیں اور اسم ظاہر کو مبتدا مؤخر۔

**تمرین نمبر 3: الف) درج ذیل جملوں میں مبتداء اور خبر الگ الگ کیجیے۔**

| نمبر | مثال | مبتدااورخبر | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | اَمُسَافِرٌاَخَوَاکَ | مسافر "مبتدا اور "اخواک" خبر | صفت کا صیغہ واحد اور اسم ظاہر تثنیہ ہو تو صفت کا صیغہ مبتدا اور اسم ظاہر اس کا فاعل یا نائب الفاعل قائم مقام خبر ہو گا۔ |
| 2 | مَاصَائِمَانِ الْوَلَدَانِ | "صائمان" خبر مقدم اور الولدان" مبتدائے مؤخر | صیغہ صفت اور اسم ظاہر دونوں تثنیہ ہو تو صیغہ صفت خبر مقدم اور اسم ظاہر مبتدائے مؤخر ہو گا |
| 3 | اَرَاغِبٌ اَنْتَ عَنْ اٰلِهَتِیْ یٰآاِبْرَاهِیْمُ | "راغب" مبتدا، "انت" فاعل قائم مقام خبر | صفت کا صیغہ اور اسم ظاہر دونوں واحد ہوں تو اختیار ھے کہ صیغۃ صفت کو مبتدا بنائیں اور اسم ظاہر کو فاعل یا نائب الفاعل قائم مقام خبر یا صفت کو خبر مقدم اور اسم ظاہر کو مبتدائے مؤخر۔ |
| 4 | مَامَحْرُوْمٌ مُخْلِصُوْنَ | "محروم" مبتدا، "مخلصون" خبر | صفت کا صیغہ واحد اور اسم ظاہر جمع ہو تو صفت کا صیغہ مبتدا اور اسم ظاہر اس کا فاعل یا نائب الفاعل قائم مقام خبر ہو گا۔ |
| 5 | هَلْ جَالِسُوْنَ مُسْلِمُوْنَ | "جالسون" خبر مقدم، "مسلمون" مبتدائے موخر | صیغہ صفت اور اسم ظاہر دونوں جمع ہو تو صیغہ صفت خبر مقدم اور اسم ظاہر مبتدائے مؤخر ہو گا |
| 6 | اَحَسَنٌ غُلَامٌ | "حسن" خبر مقدم، "غلام" مبتدائے مؤخر | صفت کا صیغہ اور اسم ظاہر دونوں واحد ہوں تو اختیار ھے کہ صیغۃ صفت کو مبتدا بنائیں اور اسم ظاہر کو فاعل یا نائب الفاعل قائم مقام خبر یا صفت |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | کوخبرمقدم اوراسم ظاھرکومبتدائے مؤخر۔ |
| 7 | اَمَعْصُوْمٌ الْاَنْبِیَاءُ عَنِ الْمَعَاصِیْ | "معصوم"مبتدا، "الانبیاء"خبر | صفت کاصیغہ واحداوراسم ظاھرجمع ھوتوصفت کاصیغہ مبتدااوراسم ظاھراس کافاعل یانائب الفاعل قائم مقام خبرھوگا۔ |

ب:درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | کَرِیْمٌ اَبَوَاکَ | ھَلْ کَرِیْمٌ اَبَوَاکَ | جوصیغہ صفت نفی یااستفھام کے بعدواقع ھواوراسم ظاھرکورفع دےوہ مبتداھوتاھے۔ |
| 2 | اَقَائِمَانِ رَجُلٌ | اَقَائِمٌ رَجُلٌ | ایسانھیں ھوسکتاکہ اسم ظاھرواحدھواورصفت کاصیغہ تثنیہ یاجمع ھو۔اس لیے"قائم"واحدلےکرآئے۔ |
| 3 | مَانَاصِرِیْنَ اَعْدَائُکَ | مَانَاصِرُوْنَ اَعْدَائُکَ | جوصیغہ صفت نفی یااستفھام کے بعداسم ظاھرکورفع دےوہ بھی مبتداھوتاھےاس لیے"ناصرون"حالت رفعی میں لےکرآئے۔ |
| 4 | ھَلْ صَائِمٌ اَحَدًا | ھَلْ صَائِمٌ اَحَدٌ | صیغہ صفت اوراسم ظاھردونوں واحدھیں لھٰذا"واحد"فاعل قائم مقام خبرھوگایامبتدائے مؤخرھوگااوریہ دونوں مرفوع ھوتےھیں۔ |
| 5 | مَاذَاھِبُوْنَ وَلَدٌ | مَاذَاھِبٌ وَلَدٌ | ایسانھیں ھوسکتاکہ اسم ظاھرواحدھواورصفت کاصیغہ تثنیہ یاجمع ھو۔اس لیے"ذاھب"واحدلےکرآئے۔ |
| 6 | مُغْلَقٌ اَبْوَابٌ | مَامُغْلَقٌ اَبْوَابٌ | جوصیغہ صفت نفی یااستفھام کے بعدواقع ھواوراسم ظاھرکورفع دےوہ مبتداھوتاھے۔ |



# الدرس السادس والستون: مبتدا خبراورفاعل ومفعول کی تقدیم وتاخیر

تمرین نمبر2:غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

1. مفعول بہ ضمیر متصل ہو تو اسے مقدم کرنا ضروری ہے۔**جواب**:جب مفعول ضمیر متصل ہو اور فاعل اسم ظاہر ہو تو اسے مقدم کرنا واجب ہے۔

تمرین نمبر 3:الف)درج ذیل جملوں میں مبتدا،خبر،فاعل اور مفعول الگ الگ کیجیے۔

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | بَنُوْنَابَنُوْاَبْنَائِنَا | بنونا"مبتدا،بنوابنائنا"خبر | مبتدااورخبردونوں معرفہ ہوں تومبتداکومقدم کرناواجب ہے۔ |
| 2 | اِنَّمَاأَعَانَ فَقِيْرًا بَكْرٌ | "بکر"فاعل،"فقیرا"مفعول ہے | فاعل معنیٰ اِلّاکےبعدواقع ہوتومفعول کومقدم کرناضروری ہوتاہے۔ |
| 3 | اَبُوْحَنِيْفَةَ اَبُوْيُوْسُفَ | ابوحنیفۃ"مبتدا،ابویوسف"خبر | مبتدااورخبردونوں معرفہ ہوں تومبتداکومقدم کرناواجب ہے۔ |
| 4 | اَكَلَ الْكُمَّثْرٰى يَحْيٰ | "یحیٰ"فاعل،"الکمثریٰ"مفعول | فاعل یامفعول میں سےکسی کووجوباًمقدم کرنےکی صورتوں میں سےکوئی بھی صورت نہیں پائی جارہی۔لہٰذادونوں میں تقدیم وتاخیرجائزہے۔ |
| 5 | مَنْ جَاءَ؟ | "من"مبتداء،"جاء"خبر | مبتداءایسےمعنی پرمشتمل ہوجسےشروع کلام میں لاناضروری ہوتومبتداءمقدم ہوگا۔ |
| 6 | نَصَرَيَحْيِيَ الضَّعِيْفَ مُوْسٰى | "موسیٰ"فاعل"یحییٰ"مفعول ہے | جب کوئی ایساقرینہ نہ پایاجائےجس سےفاعل یامفعول کی پہچان ہوسکےتوفاعل کومقدم کرناواجب ہے۔لیکن یہاں قرینہ"الضعیف"ہےجویحییٰ کی صفت ہے۔ |
| 7 | اَكْرَمَ مُوْسٰى عِيْسٰى | "موسیٰ"فاعل،عیسیٰ"مفعول | جب کوئی ایساقرینہ نہ پایاجائےجس سےفاعل یامفعول کی پہچان ہوسکےتوفاعل کومقدم کرناواجب ہے۔ |
| 8 | اَدَّبَ خَالِدًااَبُوْهُ | "خالد"مفعول،"ابوہ"فاعل | فاعل کےساتھ مفعول کی ضمیرمتصل ہوتومفعول مقدم ہوتاہے۔ |
| 9 | فِي الْغُرْفَةِ طِفْلٌ | "فی الغرفۃ"خبر،"طفل"مبتداء | خبرکےمقدم ہونےکی وجہ سےمبتداکامبتداواقع ہوناصحیح ہوتوخبرمقدم ہوگی۔ |
| 10 | نَصَرَهٗ خَالِدٌ | خالدفاعل،ہ ضمیرمفعول | مفعول ضمیرمتصل ہواورفاعل اسم ظاہرہوتومفعول کومقدم کیاجاتاہے۔ |
| 11 | مَافَازَاِلَّاوَلَدٌ | ولد"فاعل، | فاعل اِلّاکےبعدواقع ہوتومؤخرہوتاہے۔ |

| 12 | ضَرَبَتْ مُوْسٰی عُظْمٰی | "عظمٰی" فاعل، "موسیٰ" مفعول | جب کوئی ایسا قرینہ نہ پایا جائے جس سے فاعل یا مفعول کی پہچان ہو سکے تو فاعل کو مقدم کرنا واجب ہے۔یہاں قرینہ فعل کا صیغہ مؤنث پر ہونا ہے۔ |
|---|---|---|---|

ب:)درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | زَیْدٌ اَیْنَ؟ | اَیْنَ زَیْدٌ؟ | خبر ایسے معنی پر مشتمل ہو جس کا شروع کلام میں ہونا ضروری ہے۔تو خبر مقدم کرنا واجب ہے۔ |
| 2 | اَوْلَادٌ عَلَی السَّقفِ | عَلَی السَّقفِ اَوْلَادٌ | خبر کے مقدم ہونے کی وجہ سے مبتدا کا مبتدا واقع ہونا صحیح ہو تو خبر مقدم ہو گی۔ |
| 3 | اَکْرَمَ غُلَامُهٗ زَیْدًا | اَکْرَمَ زَیْدًا غُلَامُهٗ | فاعل کے ساتھ مفعول کی ضمیر متصل ہو تو مفعول کو مقدم کرنا واجب ہے۔ |
| 4 | صَاحِبُهَا فِی الدَّارِ | فِی الدَّارِ صَاحِبُهَا | مبتداء میں ایسی ضمیر ہو جو خبر کے جزء کی طرف لوٹ رہی ہو تو خبر مقدم ہوتی ہے۔ |
| 5 | اَنَّکَ فَقِیْرٌ فِیْ ظَنِّیْ | فِیْ ظَنِّیْ اَنَّکَ فَقِیْرٌ | جب اَنَّ اسم اور خبر سے مل کر مبتدا واقع ہو تو خبر مقدم کرنا واجب ہے |
| 6 | بِیَدِکَ مَا؟ | مَا بِیَدِکَ؟ | مبتدا ایسے معنی پر مشتمل ہو جس کا شروع کلام میں ہونا ضروری ہے۔تو مبتدا مقدم کرنا واجب ہے۔ |
| 7 | اَخُوْکَ مَنْ؟ | مَنْ اَخُوْکَ؟ | مبتداء ایسے معنی پر مشتمل ہو جسے شروع میں لانا ضروری ہو تو مبتداء مقدم کرنا واجب ہے۔ |
| 8 | اَدَّبَ اَبُوْهَا فَاطِمَةَ | اَدَّبَ فَاطِمَةَ اَبُوْهَا | فاعل کے ساتھ مفعول کی ضمیر متصل ہو تو مفعول مقدم کرنا ضروری ہوتا ہے۔ |
| 9 | اَلرَّجُوْعُ مَتٰی؟ | مَتَی الرَّجُوْعُ؟ | مبتداء ایسے معنی پر مشتمل ہو جسے شروع میں لانا ضروری ہو تو مبتداء مقدم کرنا واجب ہے۔ |



# الدرس السابع والستون:اغراء اور تحذیر کا بیان

تمرین نمبر2:غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

2. جسے کسی کام پر ابھارا جائے اسے اغراء کہتے ہیں۔ **جواب**: جو اسم فعل محذوف اَلْزِمْ وغیرہ کا مفعول بہ ہو اسے اغراء کہتے ہیں۔

3. جسے مابعد سے ڈرایا جائے اسے تحذیر کہتے ہیں۔ **جواب**: جو اسم فعل محذوف بَعِّدْ، اِتَّقِ وغیرہ کا مفعول بہ ہو اسے تحذیر کہتے ہیں۔

4. اغراء اور تحذیر کا فعل ناصب ہمیشہ وجوبا محذوف ہوتا ہے۔ **جواب**: جب یہ معطوف علیہ اور مکرر ہوں تو فعل ناصب کو حذف کرنا واجب ہے مفرد ہوں تو جائز ہے۔

5. اغراء یا تحذیر معطوف علیہ اور معطوف بھی ہوتا ہے۔ **جواب**: اغراء اور تحذیر معطوف علیہ بھی ہوتے ہیں۔

**تمرین نمبر3: الف) اغراء و تحذیر الگ کیجیے اور بتائیے کہ فعل حذف واجب ہے یا جائز۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | اَلْجِدَّ فَاِنَّهٗ طَرِيْقُ الْفَلَاحِ | "الجدَّ" اغراء هے اور فعل حذف کرنا جائز هے | کیونکه اغراء مفرد هے۔ |
| 2 | اَلْخِيَانَةَ اَلْخِيَانَةَ | "الخیانة الخیانة" تحذیر هے، فعل حذف کرنا واجب هے۔ | تحذیر مکرر هے۔ |
| 3 | اَلْفَرَائِضَ | الفرائض" اغراء هے، فعل حذف کرنا جائز هے۔ | اغراء مفرد هے۔ |
| 4 | اَلاِاِخْلَاصَ وَالْاَمَانَةَ | اَلاِاِخْلَاصَ وَالْاَمَانَةَ" اغراء هے، فعل حذف کرنا واجب هے | اغراء معطوف علیه هے |
| 5 | اِيَّاكِ اَنْ تَغْتَابِیْ | "ایاک" تحذیر، ان تغتابی "محذر منه، فعل حذف کرنا واجب هے۔ | تحذیر ضمیر منصوب مخاطب هے اسلیے |
| 6 | اَلْغِيْبَةَ وَالنَّمِيْمَةَ | اَلْغِيْبَةَ وَالنَّمِيْمَةَ" تحذیر هے، فعل حذف کرنا واجب هے۔ | تحذیر معطوف علیه هے۔ |
| 7 | اَلْمُحَرَّمَاتِ | اَلْمُحَرَّمَاتِ" تحذیر هے، فعل حذف کرنا جائز هے۔ | تحذیر مفرد هے |
| 8 | اَلْعَمَلَ وَالْعَمَلَ | اَلْعَمَلَ وَالْعَمَلَ" اغراء هے، فعل حذف کرنا واجب هے | اغراء معطوف علیه هے |
| 9 | اِيَّاكَ مِنَ الْكِذْبِ | اِيَّاكَ" تحذیر جبکه "مِنَ الْكِذْبِ" محذر منه هے، فعل حذف کرنا واجب هے۔ | تحذیر ضمیر منصوب مخاطب هے اسلیے |
| 10 | اَلتَّوَاضُعَ فَاِنَّهٗ يَرْفَعُ الْاِنْسَانَ | اَلتَّوَاضُعَ" اغراء هے فعل حذف کرنا جائز هے۔ | اغراء مفرد هے۔ |
| 11 | اَلْحَسَدَ فَاِنَّهٗ يَاْكُلُ الْحَسَنَاتِ | اَلْحَسَدَ" تحزیر هے، فعل حذف کرنا جائز هے۔ | تحذیر مفرد هے۔ |

**ب:) درج ذیل جملوں میں غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | اِتَّقِ الشَّتْمَ الشَتْمَ | الشَّتْمَ الشَتْمَ | تحذیر جب مکرر ہو تو فعل محذوف کرنا واجب ہوتا ہے۔ |
| 2 | اَلْعِلْمُ وَالْوَقَارُ | اَلْعِلْمَ وَالْوَقَارَ | یہ دونوں "اَلْزِمْ" فعل محذوف کا مفعول بہ ہیں اس لیے منصوب۔ |
| 3 | بَاعِدْ اِیَّاکَ مِنَ الْیَاْسِ | اِیَّاکَ مِنَ الْیَاْسِ | تحذیر جب ضمیر منصوب مخاطب ہو تو فعل حذف کرنا واجب ہے۔ |
| 4 | اَلْزِمِ الْعَفْوَ وَالْکَرَمِ | اَلْعَفْوَ وَالْکَرَمِ | اغراء جب معطوف علیہ ہو تو فعل حذف کرنا واجب ہوتا ہے۔ |
| 5 | اُحَذِّرُ اِیَّاکَ مِنَ الضَّالِ | اِیَّاکَ مِنَ الضَّالِ | تحذیر جب ضمیر منصوب مخاطب ہو تو فعل حذف کرنا واجب ہے۔ |
| 6 | نَحُّوْ اِیَّاکُمْ اَنْ تُکْرِمُوا الْفَاسِقَ | اِیَّاکُمْ اَنْ تُکْرِمُوا الْفَاسِقَ | تحذیر جب ضمیر منصوب مخاطب ہو تو فعل حذف کرنا واجب ہے۔ |
| 7 | اُطْلُبِ الصَّدَاقَةَ الصَّدَاقَةَ | الصَّدَاقَةَ الصَّدَاقَةَ | اغراء مکرر ہے اسلیے فعل حذف کرنا واجب ہے۔ |



# الدرس الثامن والستون: نسبت کا بیان

تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی کیجئے۔

1. جس اسم کو یاء لاحق ہو وہ اسم منسوب ہوتا ہے۔ **جواب**: جس اسم کو یائے نسبت لاحق ہو اسے اسم منسوب کہتے ہیں۔
2. فَعِیْلَةٌ" کی طرف نسبت میں ہمیشہ یاء حذف ہو جائے گی۔ **جواب**: یاء حذف اور اس کا ماقبل مفتوح ہو جائے گا جبکہ معتل العین یا مضاعف نہ ہو ورنہ نہیں۔
3. تثنیہ یا جمع کے آخر میں یائے نسبت لگادینے سے وہ اسم منسوب بن جائے گا۔ **جواب**: تثنیہ یا جمع کو واحد کی طرف لوٹانا واجب ہے۔

**تمرین نمبر3: قواعد کو مدنظر رکھتے ہوئے درج ذیل اسماء سے اسمائے منسوبہ بنائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجه |
|---|---|---|---|
| 1 | هِجْرَةٌ | هِجْرِیٌّ | آخر میں گول تاء ہو تو اسم منسوب بناتے وقت حذف ہو جائے گی۔ |
| 2 | نَحْوٌ | نَحْوِیٌّ | اسم کے آخر میں یائے نسبت لاحق ہوئی۔ |

| 3 | مَوْلیٰ | مَوْلَوِیٌّ/مَوْلِیٌّ | اسم مقصورکاالف چوتھی جگہ ہوتوواؤسے بدلنااورحذف کرنادونوں جائزھیں۔ |
|---|---|---|---|
| 4 | مَدِیْنَۃٌ | مَدَنِیٌّ | فَعِیْلَۃٌ "کی یاءحذف اوراس کاماقبل مفتوح ہوجائے گاجبکہ معتل العین یامضاعف نہ ھو |
| 5 | اِیْمَانٌ | اِیْمَانِیٌّ/ اِیْمَانَوِیٌّ | اسم مقصورکاالف چوتھی جگہ ہوتوواؤسے بدلنااورحذف کرنادونوں جائزھیں۔ |
| 12 | شَرِیْعَۃٌ | شَرَعِیٌّ | فَعِیْلَۃٌ "کی یاءحذف اوراس کاماقبل مفتوح ہوجائے گاجبکہ معتل العین یامضاعف نہ ھو |
| 9 | یَدٌ | یَدَوِیٌّ | ثلاثی اسم، محذوف اللام ھوتولام کلمے کولوٹاکرعین کلمے کوفتحہ دیاجائے گا۔ |
| 10 | اِسْلَام | اِسْلَامِیٌّ | اسم مقصورکاالف چوتھی جگہ ہوتوواؤسے بدلنااورحذف کرنادونوں جائزھیں۔ |
| 7 | عِیْسیٰ | عِیْسَوِیٌّ | اسم مقصورکاالف چوتھی جگہ ہوتوواؤسے بدلنااورحذف کرنادونوں جائزھیں۔ |
| 13 | عَطّارٌ | عَطّارِیٌّ | اسم کے آخرمیں یائے نسبت لاحق ہوئی۔ |
| 8 | دِھْلِیْ | دِھْلَوِیٌّ/دِھْلِیٌّ | اسم منقوص کی یاءچوتھی جگہ واقع ہوتواسے واؤماقبل مفتوح سے بدل دینایاحذف کردینادونوں جائزھیں۔ |
| 15 | عَزِیْزَۃٌ | عَزِیْزِیٌّ | فَعِیْلَۃٌ "کی یاءحذف اوراس کاماقبل مفتوح ہوجائے گاجبکہ معتل العین یامضاعف نہ ھو،یہاں مضاف ھےاس لیے یاءباقی ھے۔ |
| 11 | سَمَاءٌ | سَمَاوِیٌّ | اسم ممدودکاالف واؤیایاءسے بدل کرآیاھوتوواؤسے بدلنااورباقی رکھنادونوں جائزھیں۔ |
| 14 | اَلْعَصیٰ | اَلْعَصَوِیٌّ | الف مقصورہ تیسری جگہ ہوتوواؤسے بدل جائے گا۔ |
| 6 | خَضْرَاءُ | خَضْرَاوِیٌّ | اسم ممدودکاالف ممدود،تانیث کاھوتوواؤسے بدل جائے گا۔ |
| 16 | اَلْمُرْتَضٰی | اَلْمُرْتَضَوِیٌّ | اسم مقصورکاالف چوتھی جگہ ہوتوواؤسے بدلنااورحذف کرنادونوں جائزھیں۔ |



# الدرس التاسع والستون: تصغیر کا بیان

تمرین نمبر2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

1. تصغیر میں مؤنث سماعی کی ""ۃ" ظاہر ہو جاتی ہے۔ **جواب**: تصغیر میں محذوف حرف بھی لوٹ آتا ہے اور ثلاثی مؤنث سماعی کے آخر میں تاء بھی آجاتی ہے۔

2. دوسرا حرف کسی اور حرف سے بدل کر آیا ہو تو تصغیر میں وہ اصل کی طرف لوٹ جاتا ہے۔ **جواب**: دوسرا حرف ہمزہ کے علاوہ کسی اور حرف سے بدل کر آیا ہو تو تصغیر میں وہ اصل کی طرف لوٹ جاتا ہے۔

3. تصغیر ہمیشہ قاعدے کے مطابق ہوتی ہے۔ **جواب**: بہت سے اسماء کی تصغیر خلاف قیاس ہوتی ہے۔

4. یائے تصغیر کا مابعد حرف ہمیشہ مکسور ہو گا۔ **جواب**: یاء تصغیر کا مابعد مکسور ہو گا لیکن مابعد اگر ایک ہی حرف ہو یا آخر میں علامت تانیث یا الف جمع یا الف نون زائدہ ہوں تو وہ اپنی حالت پر برقرار رہے گا۔

**تمرین نمبر3: قواعد کا خیال رکھتے ہوئے درج ذیل اسماء سے اسمائے مصغرہ بنائیے۔**

| نمبر | مثال | جواب | وجہ |
|---|---|---|---|
| 1 | مَكْتَبٌ | مُكَيْتِبٌ | اسم کے پہلے حرف کو ضمہ اور دوسرے کو فتح دے کر اس کے بعد یاء ساکن بڑھاتے کر تصغیر بناتے ہیں۔ |
| 2 | وَلَدٌ | وُلَيْدٌ | اسم کے پہلے حرف کو ضمہ اور دوسرے کو فتح دے کر اس کے بعد یاء ساکن بڑھاتے کر تصغیر بناتے ہیں۔ |
| 3 | ظُلْمَةٌ | ظُلَيْمَةٌ | اسم کے پہلے حرف کو ضمہ اور دوسرے کو فتح دے کر اس کے بعد یاء ساکن بڑھاتے کر تصغیر بناتے ہیں۔ |
| 8 | صُغْرىٰ | صُغَيْرىٰ | اسم کے پہلے حرف کو ضمہ اور دوسرے کو فتح دے کر اس کے بعد یاء ساکن بڑھاتے کر تصغیر بناتے ہیں۔ آخر میں علامت تانیث ہو تو اپنی حالت پر باقی رہتی ہے۔ |
| 5 | حَمْرَاءُ | حُمَيْرَاءُ | اسم کے پہلے حرف کو ضمہ اور دوسرے کو فتح دے کر اس کے بعد یاء ساکن بڑھاتے کر تصغیر بناتے ہیں۔ آخر میں علامت تانیث ہو تو اپنی حالت پر باقی رہتی ہے۔ |
| 6 | اَحْجَارٌ | حُجَيْرٌ | کبھی اسم کو زوائد سے خالی کر کے حروف اصلیہ پر تصغیر کی جاتی ہے۔ |
| 7 | عِرْفَانٌ | عُرَيْفَانٌ | اسم کے پہلے حرف کو ضمہ اور دوسرے کو فتح دے کر اس کے بعد یاء ساکن بڑھاتے کر تصغیر بناتے ہیں۔ آخر میں الف نون زائدہ ہو تو اپنی حالت پر باقی رہتا ہے۔ |

| 9 | مِفْتَاحٌ | مُفَيْتِحٌ | اسم کے پہلے حرف کو ضمہ اور دوسرے کو فتح دے کر اس کے بعد یاء ساکن بڑھاتے کر تصغیر بناتے ھیں۔ |
|---|---|---|---|
| 11 | فَرَزْدَقٌ | فُرَيْزِقٌ | اس کی تصغیر خلاف قیاس آئی ھے۔ |
| 13 | آمَالٌ | اُمَيْمَالٌ | اسم کے پہلے حرف کو ضمہ اور دوسرے کو فتح دے کر اس کے بعد یاء ساکن بڑھاتے کر تصغیر بناتے ھیں۔ آخر میں الف جمع ھو تو اپنی حالت پر باقی رھتا ھے۔ |
| 14 | سَامِعٌ | سُمَيْعٌ | کبھی اسم کو زوائد سے خالی کر کے حروف اصلیہ پر تصغیر کی جاتی ھے۔ |
| 17 | اُذُنٌ | اُذَيْنَةٌ | تصغیر کے وقت ثلاثی مؤنث سماعی کے آخر میں تاء آجاتی ھے۔ |
| 12 | اَخٌ | اُخَيٌّ | تصغیر میں محذوف حرف بھی لوٹ آتا ھے۔ |
| 10 | شَمْسٌ | شُمَيْسَةٌ | ثلاثی مؤنث سماعی کے آخر میں تاء لوٹ آتی ھے۔ |
| 16 | قِنْدِيْلٌ | قُنَيْدِيْلٌ | خماسی کی تصغیر "فُعَيْعِيْلٌ" کے وزن پر آتی ھے۔ |
| 4 | هِنْدٌ | هُنَيْدٌ | ثلاثی کی تصغیر "فُعَيْلٌ" کے وزن پر آتا ھے۔ |
| 15 | قَدَمٌ | قُدَيْمَةٌ | ثلاثی مؤنث سماعی کے آخر میں تاء لوٹ آتی ھے۔ |



# الدرس السبعون: صلات کا بیان

## تمرین نمبر 2: غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

1. جو اسم مفعول بہ واقع ہو اسے بھی صلہ کہا جاتا ہے۔ **جواب**: جو اسم بواسطہ حرف جر مفعول بہ بنے اسے بھی صلہ کہتے ہیں۔
2. صلہ کا اطلاق حروف جارہ پر بھی ہوتا ہے۔ **جواب**: سات مخصوص حروف جارہ کو بھی صلہ کہتے ہیں۔

## تمرین نمبر 3: صلات کے بارے میں بتائیے کہ کونسا صلہ کس معنی میں استعمال ھوا ھے۔

| نمبر | مثال | ترجمہ | جواب |
|---|---|---|---|
| 1 | سُبْحٰنَ الَّذِيْٓ اَسْرٰى بِعَبْدِهٖ | پاکی ہے اسے جو اپنے بندے کو (راتوں رات) لے گیا | "ب"، "من" بمعنی ابتدا۔ |
| 7 | وَلَقَدْ نَصَرَكُمُ اللّٰهُ بِبَدْرٍ | اور تحقیق اللہ نے بدر میں تمہاری مدد فرمائی | "ب" بمعنی ظرفیت |

| 2 | فَسِيْرُوْافِى الْاَرْضِ | پس زمین میں سفر کرو۔ | "فی" بمعنی ظرفیت |
|---|---|---|---|
| 4 | ابْيَضَّتْ عَيْنَاهُ مِنَ الْحُزْنِ | اور اس کی آنکھیں غم سے سفید ہو گئیں | "من" بمعنی تعلیل |
| 5 | رَبَّنَا اصْرِفْ عَنَّا عَذَابَ جَهَنَّمَ | اے ہمارے رب ہم سے پھیر دے جہنم کا عذاب | "عن" بمعنی بدل |
| 3 | عَلَيْهِ دَيْنٌ | اس پر قرض لازم ہے۔ | بمعنی باء |
| 6 | خَرَجْتُ لِمَخَافَتِكَ | میں تیرے خوف کی وجہ سے نکلا | "لام" بمعنی تعلیل |
| 8 | فَذٰلِكُنَّ الَّذِىْ لُمْتُنَّنِىْ فِيْهِ | تو یہ ہیں وہ جن پر تم مجھے طعنہ دیتی تھیں | "فی" بمعنی سببیت |
| 9 | فَمَنْ يَّاْتِيْكُمْ بِمَآءٍ مَّعِيْنٍ | تو وہ کون ہے جو تمہیں پانی لادے نگاہ کے سامنے بہتا | "با" بمعنی تعدیه |
| 10 | ذَهَبْتُ مِنْ مَكَّةَ اِلَى الْمَدِيْنَةِ | میں مکہ سے مدینہ تک گیا | "من" ابتداء اور "الی" انتهاء کے لیے |
| 11 | لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ | اسی کے لیے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی ہے | لام بمعنی اختصاص |
| 12 | مَرَرْتُ بِزَيْدٍ | میں زید کے پاس سے گزرا | "باء" بمعنی الصاق |



# الدرس الحادی والسبعون: جملوں کا اعراب

تمرین نمبر 2؛ غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

1. جو جملہ صفت واقع ہو وہ محلا مرفوع ہوتا ہے۔ **جواب**: جو جملہ کسی مرفوع اسم کی صفت واقع ہو وہ محلاً مرفوع ہوتا ہے۔
2. جو جملہ کسی جملے کا تابع ہو اس کا کوئی اعراب نہیں ہوتا۔ **جواب**: جو جملہ کسی جملے کا تابع ہو اس کا حکم متبوع کے مطابق ہو گا۔
3. جواب شرط محلا مجزوم ہو گا۔ **جواب**: وہ جملہ جو شرط جازم کا جواب ہو وہ محلاً مجزوم ہو گا۔

تمرین نمبر 3: خط کشیدہ جملوں کا اعراب ھے تو کیا اور کیوں؟ نہیں ھے تو یہ 9 میں سے کونسی قسم ھے۔

| نمبر | مثال | ترجمه | جواب |
|---|---|---|---|

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | جَاءَ الَّذِیْ اَلَّفَ کِتَابًا فِی الْفِقْهِ | وہ آیا جس نے فقہ میں کتاب لکھی ہے | "الذی" جوکہ مرفوع ھے اس کاصله ھے اس لیے محلا مرفوع۔ |
| 2 | لَاتَحْتَرِمْ رَجُلًا یَبْتَدِعُ فِی الدِّیْنِ | ایسے آدمی کا احترام نہ کر جو دین میں بدعتی ہو | "رجلا" اسم منصوب کی صفت ھے اس لیے محلا منصوب ھے۔ |
| ۳ | فَاَوْحَیْنَآ اِلَیْهِ اَنِ اصْنَعِ الْفُلْكَ | تو ہم نے اسے وحی بھیجی کہ ہماری نگاہ کے سامنے اور ہمارے حکم سے کشتی بنا | کوئی اعراب نہیں ھے۔جمله تفسیریه ھے |
| 4 | جَلَسْتُ حَیْثُ الْمَنْظَرُ جَمِیْلٌ | میں ایسی جگہ بیٹھا جہاں کا منظر خوبصورت ہے | جلست" جمله ابتدائیه، "المنظر جمیل" مضاف الیه ھے اس لیے محلا مجرور ھے۔ |
| ۵ | وَاِنَّهٗ لَقَسَمٌ لَّوْ تَعْلَمُوْنَ عَظِیْمٌ | اور تم سمجھو تو یہ بڑی قسم ہے | کوئی اعراب نہیں ھے۔جواب شرط غیر جازم |
| 6 | تَمَسَّكْ بِالْفَضِیْلَةِ فَاِنَّهَا زِیْنَةُ الْعُقَلَاءِ | فضیلت کو لازم پکڑو کیونکہ یہ عاقلوں کی زینت ہے | کوئی اعراب نہیں، جمله تعلیلیه |
| 7 | لَاسُرُوْرَ یَدُوْمُ | کوئی خوشی دائم نہیں ہوتی | لائے نفی جنس کی خبر ھے اسلیے محلا مرفوع ھے |
| ۹ | اِنَّ الْاَبْرَارَ لَفِیْ نَعِیْمٍ | بے شک نکوکار ضرور چین میں ہیں۔ | کوئی اعراب نہیں، تابع ھے |
| 8 | کَانَ بَکْرٌ یَعْمَلُ الْخَیْرَ وَیَجُوْدُ | بکر بھلائی کا کام اور سخاوت کرتا ہے | فعل ناقص کا اسم ھے اسلیے محلا منصوب ھے۔ |
| ۱۰ | یَکَادُ الْبَرْقُ یَخْطَفُ اَبْصَارَهُمْ | | فعل مقاربه کی خبر ھے اسلیے محلا منصوب ھے |

# الدرس الثانی والسبعون: قواعد ترکیب

## تمرین نمبر 2؛ غلطی کی نشاندھی فرمائیے۔

1. ضمیر مرفوع متصل ہمشہ فاعل بنتی ہے۔ **جواب**: ضمیر متصل فاعل، نائب الفاعل، مفعول، مجرور بحرف جر، مضاف الیہ اور فعل ناقص یا حرف مشبہ بالفعل کا اسم بنتی ہے۔

2. فعل ناقص اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ انشائیہ بنتا ہے۔ **جواب**: جملہ فعلیہ خبریہ بنتا ہے۔

3. ضُرِبْتُ میں تُ نائب فاعل ہے۔جواب:

## تمرین نمبر 3: درج ذیل جملوں کی ترکیب نحوی کیجیے۔

1:۔۔۔اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی نَعْمَائِہِ الشَّامِلَۃِ وَآلَائِہِ الْکَامِلَۃِ

**ترجمہ**: تمام تعریفیں اللہ کے لیے مخصوص ہیں ان نعمتوں پر جو عام ہیں اوران احسانات پر جو کامل ہیں۔




2:۔۔۔اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔۔۔**ترجمہ**: پناہ مانگتا ہوں میں اللہ کی شیطان مردود سے



3:۔۔۔اَلنَّوْعُ الْخَامِسُ حُرُوْفٌ تَنْصِبُ الْفِعْلَ الْمُضَارِعَ۔۔۔**ترجمہ**: پانچویں نوع ایسے حروف جو فعل مضارع کو نصب دیتے ہیں۔

اَلنَّوْعُ الْخَامِسُ حُرُوْفٌ تَنْصِبُ الْفِعْلَ الْمُضَارِعَ

موصوف صفت موصوف فعل، ھی ضمیر فاعل موصوف اسم مفعول، ھو ضمیر نائب الفاعل، شبہ جملہ ہو کر صفت

مرکب توصیفی ہو کر مبتدا مرکب توصیفی ہو کر مفعول بہ

جملہ فعلیہ ہو کر صفت

خبر

جملہ اسمیہ

4:۔۔۔اَلتَّرَجِّیْ مَخْصُوْصٌ بِالْمُمْکِنَاتِ۔۔۔**ترجمہ**: ترجی، ممکنات کے ساتھ خاص کی گئی ہے۔

اَلتَّرَجِّیْ مَخْصُوْصٌ بِ الْمُمْکِنَاتِ

مبتدا اسم مفعول، ھو ضمیر نائب الفاعل جار مجرور

ظرف لغو

شبہ جملہ ہو کر خبر

جملہ اسمیہ

5:۔۔۔مَاوَلَاتَرْفَعَانِ الْاِسْمَ وَتَنْصِبَانِ الْخَبَرَ۔۔۔**ترجمہ**: مااور لا اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔

مَاوَلَا تَرْفَعَانِ الْاِسْمَ وَ تَنْصِبَانِ الْخَبَرَ

معطوف علیہ معطوف مل کر مبتدا فعل، الف تثنیہ فاعل مفعول بہ عاطفہ فعل، الف تثنیہ فاعل مفعول بہ

جملہ فعلیہ ہو کر معطوف علیہ جملہ فعلیہ ہو کر معطوف

خبر

جملہ اسمیہ

6:۔۔۔یَاھِیَ لِنِدَاءِ الْقَرِیْبِ وَالْبَعِیْدِ۔۔۔**ترجمہ**: یا یہ قریب وبعید کی نداء کے لیے ہے۔




7:۔۔۔تَنْصِبُ الْاِسْمَ وَیَرْفَعُ الْخَبَرَحُرُوْفٌ سِتَّۃٌ۔۔۔**ترجمہ**: اسم کو نصب اور خبر کو رفع دیتے ہیں چھ حروف۔

تَنْصِبُ — فعل، ھی ضمیر فاعل
الْاِسْمَ — مفعول
وَ — عاطفہ
یَرْفَعُ — فعل، ھو ضمیر فاعل
الْخَبَرَ — مفعول
حُرُوْفٌ — موصوف
سِتَّۃٌ — صفت

جملہ فعلیہ ہو کر معطوف علیہ — جملہ فعلیہ ہو کر معطوف — مرکب توصیفی ہو کر مبتدائے مؤخر

خبر مقدم

جملہ اسمیہ

8:۔۔۔اِعْلَمْ اَنَّ الْعَوَامِلَ مِائَۃُ عَامِلٍ

**ترجمہ**: تو جان کہ عوامل سو ہیں ۔

اِعْلَمْ — فعل امر، اَنْتَ فاعل
اَنَّ — مشبہ بالفعل
الْعَوَامِلَ — اسم
مِائَۃُ عَامِلٍ — خبر

جملہ اسمیہ ہو کر مفعول

جملہ انشائیہ

9:۔۔۔وَجَدْتُ اللّٰہَ غَفُوْرًا

**ترجمہ:** میں نے اللہ تعالیٰ کو غفور پایا۔

وَجَدْتُ اللّٰہَ غَفُوْرًا

فعل ،تاء فاعل ذوالحال اسم مفعول،ھونائب الفاعل،

شبہ جملہ ہو کر حال

مفعول

جملہ فعلیہ

10:حَبَّذَا زَیْدٌ رَاکِبًا۔۔۔ **ترجمہ:** زید کتنا اچھا ہے در حال کہ وہ سوار ہے۔

حَبَّ ذَا زَیْدٌ رَاکِبًا

فعل مدح فاعل ذوالحال حال

جملہ فعلیہ ہو کر خبر مقدم مبتدائے مؤخر

جملہ اسمیہ انشائیہ

18:نِعْمَتِ الْمَرْاَۃُ زَیْنَبُ۔۔۔ **ترجمہ:** زینب کتنی اچھی عورت ہے۔

نِعْمَتِ الْمَرْاَۃُ زَیْنَبُ

فعل مدح فاعل مخصوص بالمدح مبتدائے مؤخر

جملہ فعلیہ ہو کر خبر مقدم

جملہ اسمیہ انشائیہ

21:۔۔۔كَانَ اللهُ عَلِيمًا حَكِيمًا۔۔۔**ترجمہ**:اللہ تعالیٰ علیم اور حکیم ہے۔




جملہ فعلیہ خبریہ

**اِلتماس**:تمارین حل کرنے کا مقصد طلبہ کو سال کے آخر میں سالانہ امتحانات میں تیاری کے لیے آسانی مہیا کرنا ہے اسی لیے ہر سبق کی تمرین نمبر ایک حل نہیں کی کہ اس کے جوابات عام طور پر طلبہ سبق یاد کرنے کی صورت میں یاد کر ہی لیتے ہیں۔ میں اپنی علمیت کا دعوے دار ہوں نہ ہی نوٹس کے مکمل طور پر درست ہونے کا،یقیناً غلطی کا امکان موجود ہے جس کی وجہ میری علمی کمزوری،عدم توجہ یا مس ٹائپنگ میں سے کوئی ایک ہو گی۔

**دعائے بے حساب مغفرت کا طالب:**

**ابو حسان محمد عنصر خان عطاری مدنی عفی عنہ**

# فہرست